گھوڑے کی لید یا اوپلہ جنگلی ڈیڑھ پاؤ کی آگ گڑھے میں دیں
جب ٹھنڈا ہو آگ کا نکل جاوے تو ڈلی کو نکال لیں بوزن تین تولہ
کشتہ ہوگا پھر ایک تولہ مس گلا کر چھ ماشے کشتہ اوپر طرح کریں چاندی خالص
ہوگی اور قلعی تولہ گداختہ پر ایک رتی کشتہ ڈالیں چاندی ہوگی

## کشتہ چاندی وزن برابر کا

پیپل کی چھال سبز ڈیڑھ چھٹانک لے اگر سبز چھال نہ ملے
تو خشک چھال پیپل کی لیکر آک کے دودھ میں گھوٹے اور نگدہ
بنا کر درمیان میں ایک تولہ چاندی کا پترا دیکر لپیٹے اور اوپر کپڑا
باندھ کر پھر لپیٹ کر گل حکمت کر کے ساڑھے سات سیر اوپلوں کی آگ
گڑھے میں دیں جب آگ ٹھنڈی ہو نکال لے کشتہ ہوگا

## دوسری ترکیب کشتہ چاندی

تین قسم کی اجوین دودھ سیاہی لیکر اسکے نگدہ میں تین سیر کی آگ دیوے
اسی طرح سات مرتبہ نگدہ اجوین میں دے دیکر آگ دے کشتہ ہوگا پارہ تولہ
پارہ پی لیگا

B

## نسخہ

رس دُنا یا نیم ایکپاؤ لیکر کپڑے میں چھانکر صاف

اور کڑاہی میں ڈالکر نرم آگپر رکھیں اور پھٹکڑی ایکتولہ

نوشادر ایکتولہ چاسکو دوتولہ مرچ سیاہ چھے ماشے ملکھا چھے ماشے

سب کو باریک کرکے کڑاہی کے پانی میں ڈالیں جب قریب

قوام کے پہنچے مصری کالپی تین تولہ بھی ڈالے جب مثل

گلقند کے ہووے اُتار کر سرد کرکے گولیاں برابر دانہ نخود کے

باندھے ایک گولی کو پیالہ پانی میں ڈالکر پیئے گرمی اور تری کو

بہت نافع ہے اگر ہوسکے ہووے تو اُسیر گولی کو لیپ کرے اگر

گولی کھاوے تو بدہضمی درد شکم کو دور کرے اگر گولی کو پانی

کرکے سلائی سے آنکھ میں ڈالے تو سب امراض چشم کو نافع ہے

### نسخہ واسطے دفع کنکرے اور بندش بول کے

جڑ ھوکھرو جڑھ مہتی جڑھ جواہاں جڑھ بنوار کیاہ برابر وزن کوٹ کر

دو لوٹا یا ڈیڑھ لوٹا پانی ڈالکر بھگو کر رکھدے جب پانی سوکھ کر
ریب پیالہ کے پہنچے کپڑے مین ڈالکر صاف کر کے رکھین
پھر جو کھار ڈیڑھ ماشہ یا دو ماشہ منہہ مین ڈالکر اوپر سے
پانی دوا کا ایکدو گھونٹ پیے دو تین روز مین شفا ہووے

## ترکیب کشتہ سیم

کوڑ ونا ؤن ایکپاؤ پختہ کے ٹکڑے مین چاندی کا پترا دیکر
اوپر کپڑ مٹی کرکے چار پنج سیر کی آگ دین اسی طرح تین ۳ مرتبہ
عمل کرین کشتہ عمدہ ہوگا ہوجاتا ہے
اسی طرح جامنو ایکپاؤ مین دیکر دو مرتبہ آگ دینے سے کشتہ چاندی
اور پوست یعنے چھال جامنو تازہ مین چار مرتبہ آگ دینے سے کشتہ ہوتا ہے
یہ کشتہ واسطے قوت باہ جریان ۔ امساک کے عجیب ہے

کشتہ اکسیر سوا روپیہ قیمت والا ۵ سیماب سنکھیا سفید ایک ایک تولہ اور

بُورا فولاد تین تولہ تینوں کو کھرل کرکے چینی کی پیالے میں ڈالکر
شیراک میں چالیس روز تر رکھیں پھر آب ترپھلے میں پھر آب
کنوار گندل میں پھر سرکہ انگوری میں پھر آب لیموں میں پھر
چالیس روز تر رکھیں پھر دُودھ بھیڑ اور دُودھ بھینس
اور دُودھ گائے اور دودھ بکری کا ایک ایکسیر لیکر کا تڑ کر اُسکو
جاگ لگا کر دہی بنایئں اور اُس دہی میں وہ سنکھیا
سنکھیا فولاد مسحوقہ ڈالکر منہ بند کرکے کسی رُوڑی میں دبا
دفن کریں خشک ہونے کے بعد کھرل کرکے رکھیں پھر بقدر
ایکماشہ مکھن میں ڈالکر کھلائیں بعضے سرکہ انگوری کی
شراب میں چالیس روز رکھتے ہیں ایکماشہ کی قیمت ۲ روپیہ

**دیگر شورہ کے قایم ہونے کی یہ علامت ہے**

کہ آگ پر ڈالنے سے گل جاوے اور دھواں شعلہ نہ دے

**طریقہ شورہ کا قایم کرنا**

گھٹی بیری کے پتے سو سیر لیکر کسی برتن مٹی میں بھر

ڈالکر اوپر شورہ تھوڑا تھوڑا چھڑکتے جائیں پھر اوپر پتے بیری کے بچھا کر
اوپر پھر شورہ چھڑکیں اسی طرح تہ بتہ شورہ اور پتے ڈالتے
جائیں ایکپاؤ شورہ تک پتوں پر چھڑکا جاوے پھر ہانڈی
کا منہہ بند کرکے چولھے پر رکھکر نیچے آگ میر کی تین پہر جلائیں
پھر ہانڈی کا منہہ کھولکر راکھ پتوں کی نکال ڈالیں اور شورہ
صاف کرکے کڑاہی میں ڈالکر رات کو ہوا میں رکھیں صبح تک
سب شورہ تیل ہوجائیگا ✗ دیگر ترکیب شورہ قائم کرنیکی
ایکپاؤ شورہ قلمی کو کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھیں اور ایک
پیالہ پانی آک کے پتوں کا اوپر ڈالکر خشک کریں پھر
ایک پیالہ پانی آک کے پتوں کا دوسری مرتبہ پھر تیسری
مرتبہ بھی ڈالکر خشک کریں پھر ایک پیالہ پانی برنا
کے پتوں کا اوپر ڈالکر خشک کریں شورہ قائم ہوگا
یا پانی بھنکل کا یا مجیٹھ ڈالیں تا آدھ سیر تک
خشک کریں ۔ چار مرتبہ

نسخہ قمری جوڑا

کشتہ چاندی مین کھرل کر لیجے جسقدر سیماب مل جاوے ملا کر

پھر نوشادر دو تولہ سنکھیا سفید تولہ تیل شورہ دو تولہ مین کھرل

کرین اور چاندی پارہ کی گرھ پر لیپ کرین پھر گرھ کو ڈولی

ڈالکر گل حکمت کرکے ڈیڑھ پاؤ کی آگ دین چاندی خالص

نسخہ مصلح بدن و برائے جذام ممسک وغیرہ

سیماب تولہ کو شیشی آتشی مین ڈالکر اوپر عرق آملہ سار کا

ڈالکر ایک ہانڈی مین اول دو انگل ریت ڈالین

شیشی کو ہانڈی مین کھڑی کرکے رکھین مگر شیشی کا منہ

ہانڈی سے باہر رہے پھر شیشی کے گرد ہانڈی مین

بھرکر آگ پر رکھے دو پہر نیچے آگ جلے اسی ترکیب سے

عرق آملہ سار ڈالکر شیشی کو ریت مین مدفون کر کے

لگائین سرخی مائل کشتہ ہوگا پھر ایک رتی خوراک

نسخہ مہدی ممسک قوت باہ

۲۱۶

نیچے دو تین یا ایک سوراخ کر کے ایک ٹھیکرا الٹا سوراخ
پر کھلا رکھیں تاکہ سوراخیں بند نہ ہوں دو ٹھیکرے
پر اوپر رہے پھر نیچے والے لوٹے کے اوپر پر لوٹا
رکھیں اور اوپر کے لوٹے میں آملہ سار رال شہد میں آمیز شدہ
بھی ڈالکر اوپر کے لوٹے کا منہ بند کریں اور نیچے والے
گڑھے کے گرد مٹی ڈالکر گڑھا بھر دیں اور اوپر والے
لوٹے کے اوپر سے سیر اوپلہ لگا دے اور آگ لگا دے تاکہ گندھک
رال بگھل کر نیچے والے لوٹے کے دودھ میں گرے جب آگ سرد ہو
تو نیچے والے لوٹے سے گندھک رال کی ٹکی نکالکر پھر شہد میں ملا کر
ترکیب اول نیچے والے لوٹے میں دودھ بھیڑ کا ڈالے اور اوپر کے
لوٹے میں دوا ڈالکر اوپر آگ لگا کر عمل کرنے اسی طرح
تین مرتبہ یہ عمل کریں تاکہ گندھک صاف ہو جاوے
پھر یہ عمل کریں ××

لوہا کھار تین سیر کو باریک کرکے کڑاہی میں ڈالکر سات لوٹے پانی
ڈالکر بھگو رکھیں دو روز کے بعد مقطر لیکر آگ پر خشک کرکے
پھر چار پیالے پانی ڈالکر دو روز بھیگا رکھکر مقطر صاف لیکر
آگ پر خشک کریں پھر پانی چار پیالے ڈالکر دو روز بھیگا رکھ
مقطر صاف کر کڑاہی میں نکالکر آگ پر رکھکر نصف پانی خشک کر
اور نصف پانی باقیماندہ کا ہو یا آگ پر آملے سار صاف شدہ کو
دیکر سب پانی خشک کریں تو آملہ سار قائم ہوئے گا
⁂ آملہ سار کے قائم ہونے کی یہ پہچان ہے
کہ رات کے وقت جلتے کوئلے پر تھوڑی آملے سار ڈالکر دیکھیں
اگر شعاع شعلہ نہ دے دھواں نہ ہو اور آگ پر گل کر پانی ہو
پھر جتنے تولہ آملہ سار ہو اُتنے ماشہ نوشادر قائم شدہ ملا کر
کرکے شیشی میں ڈالکر منہ بند گل حکمت کرکے گھوڑے کی لید میں
اکتالیس روز دفن رکھیں تیل قائم النار ہوگا اُس سے پارہ کو قائم
کریں پارہ سے جست یا سیسہ کو قائم کریں سب کا علاج اسی طرح

میئن تارا کے سی حرفی کے دو شعر

الاٹھارھواں

چوہڑ کانے والی بار کا رہنے

ف فکر مٹاواں خوشی ودھاواں دساں اک تدبیر میاں
پارا مُحمّدؐ کر لئیں پارا ہوسیں بہت امیر میاں
کاہی گندہک قائم کر کے نال نوشادر ویر میاں
بنالے پائیں اگ ٹکائیں دل نوں رکھیں دھیر میاں
روغن ہوسی ڈھل نہ لاسی دیکھیں کر تدبیر میاں
سٹ وچہ پارا ہوسی سارا ہوسی سب اکسیر میاں
سب رنگ پیسی قائم تھیسی رہتا ہوس سریر میاں
میاں تارا ایہ مُحمّدؐ پارا رنگے بہت کریر میاں

ع عجائب ہور تماشا دیکھ مُحمّدؐ پارے دا ئی
یعنے پارا قائم
سرب بناوے دیر نہ لاوے کُشتہ کردا کاردا ئی
یعنے سکہ
ایہ کشتہ رتی سیر تمر نوں سونا کردا تاواں ئی
میاں تارا کریں نظارا فضل اُس ربّ غفار دا ئی

# ٭ پارہ کا قائم کرنا

| کھولنا ... | سنکھیا پیلا | کاہی شرف | لیکر پیسیں |
| --- | --- | --- | --- |
| آ تولہ | آ تولہ | ۵ تولہ | |

پھر پھٹکنڈے کی راکھ اکپاؤ کو چار سیر پانی
میں گھول کر الگ رکھیں دوسرے دن قطرہ لیکر
اسکا چوبا پہلی دواؤں کو آگ پر رکھکر دیں
جب سب قطرہ ختم ہو تو اکپاؤ نوشادر کا تیزاب
ملا کر پارے ۵ تولہ کو آگ پر رکھکر اوپر چوبا
دیتے جائیں جب سب ختم ہو تو پارہ قائم ہو گا
یہ پارہ اکیلا تانبے کو رنگ کر اصل زر کر دیگا

# بحر العملیات اردو کامل تین حصے فوٹو کاپی مجلد

(ایک غیر مطبوعہ قلمی کتاب کا عکس)

مصنّف کی ہدایت - یہ کتاب نہ کسی کو دکھلانا چاہیے

اور نہ چھپوانا چاہیے ... نہ کسی کو دینا چاہیے

کیونکہ اسمیں خاص چیزیں ہیں اور صرف ہماری نسل کی

اولاد کے لئے ہیں

حصّہ اوّل میں عملیات کے ابتدائی قاعدے ہیں

حصّہ دوم میں ہر ضرورت اور ہر کام کے عمل ہیں

حصّہ سوم میں جن پری بھوت پریت کے قابو

کرنیکے عمل ہیں اور علم جفر کا قاعدہ بدوح یلن کامل ہے

ہدیہ - /۴۲۵

صفحات ۳۱۰

ڈاک خرچ بذمہ خریدار مکمل تفصیلی فہرست خط لکھ کر منگوالیں

کتب خانہ شان اسلام راحت مارکیٹ اردو بازار لاہور

فون نمبر ۷۳۵۱۱۲۰

## قایم کرنا شورہ کا از مولوی سوات بنیر والا

شورہ ایکپاؤ کڑاہی مین ڈالکر آگپر رکھین اور ایک پیالا پانی اور
دودہ بھتکل یا دودہ بھتل لوٹی گھوٹ کر تھوڑا کر نکالین اور شورہ
مین ڈالکر آگپر خشک کرین پھر پیالا پانی بھتکل کا اوپر ڈالے
جب خشک ہو تو تیسری مرتبہ بھی چوتھی مرتبہ بھی ڈالکر خشک کرے
شورہ بہت عمدہ قایم ہوجاویگا ایکدن رکھنے سے تیل ہوگا
پھر کشتہ چاندی کا ایک ماشہ اور سیماب تولہ دونو کو سرکہ مین کھرل
کرکے گرھو کرے پھر تیل شورہ اور سنکھیا سفید تولہ تولہ کو سبکو کرے
گولی گرھو پر لیپ کرے پھر ڈولی مین ڈالکر منہہ بند کرکے گل حکمت
اور ڈیڑھ پاؤ اوپلون کی آگ گڑھے مین دین گرھو قایم ہوگا
سرد ہونے کے نکالے پھر اجوین وطنی پانچ تولہ کو ایک پہر کھرل کرکے
باریک کرین پھر مٹی کا لوٹہ بنا کر نصف اجوین پہلے لوٹہ مین
ڈالین پھر چھے ماشہ سنکھیا سفید پیسا ہوا ڈالین پھر اوپر گرھو نر
پھر اوپر سنکھیا چھے ماشہ پیسا ہوا پھر اوپر اجوین ڈالکر لوٹہ کا منہہ بند کرکے گل
پھر ڈولی

پھر گڑھے میں سو سیر اوپلوں کی آگ دیں کشتہ درست ہوگا تو ناک ایک رتی مکھن میں کھاوے واسطے امساک اور خلاصی ہونے کے

## ترکیب کشتہ کرنا چاندی کا

مغز برنولی چھ ماشہ نیچے چھ ماشہ اوپر بیچ میں ایک تولہ چاندی رکھ کر کوزے میں بند کرکے دو تھا پیا ڈیڑھ ڈیڑھ سیر کی لیکر ایک تھالی پر تھا پنا کر اسمیں بوتہ رکھکر اوپر دوسری تھالی جوڑ کر رکھے اور دونوں تھالیوں کے لبے بھی گوبر سے بند کرکے آگ دے اسی طرح دس تھاپیوں دیں یا پھر تیرہ آگ دے چاندی کشتہ ہوگی

## پارے کا قائم کرنا

اول سیماب تولہ کو تیل اچھوین تین ماشہ میں پھر تیل کتھ تین ماشہ میں ایک پہر کھرل کریں پھر بوٹی پیا کے اور کوتر اور کنگی بوٹی تینوں کے نگدے ایک چھٹانک دیکر کپڑ مٹی کرکے اکیس اوپلوں کی آگ گڑھے میں دیں

## سیماب کا قائم کرنا

منتورہ کلاہی کا ایک تیزاب فاروق بازار سے ملتا ہے

اس تیزاب میں سیماب تولہ دو تین روز کھرل کریں پھر ڈولی
میں ڈالکر بند کر کے ڈیڑھ پاؤ کی آگ دیں کشتہ ہوگا پھر قلعی پر ڈالیں
چاندی ہوگی اگر اس کشتہ کو بوتل میں ڈالکر گھوڑے کی لید
میں دفن کریں تو تیل ہوگا پھر جست تولہ گداختہ پر تین
بوند کشتہ قایم ڈالیں تو جست قائم رنگ سنہ ہوگا پھر جست
کی ایک رتی لیکر تولہ مس پر ڈالیں زر ہوگی اور اس پارہ کے
تین ماشے لیکر تولہ سکہ گداختہ پر طرح کریں تو وہ سکہ چاندی
پھر سونا کریگا

دیگر ترکیب B.

جست تولہ کو گلاکر تین ماشہ سیماب ڈالے گرہ بندھ جائیگی
پھر اس گرہ کو مٹی کی ڈولی میں ڈالے اور دوسرا ہی مالکنگنی
بھی اسی ڈولی میں ڈالکر ڈولی کا منہ بند کر کے ڈیڑھ سیر یا تین سیر
اوپلوں کی آگ گڑھے میں دیں وہ کھنگر جیسا نکلیگا ایک رتی
رکھیں بقدر یکماشہ مسکہ میں ڈالکر کھاوے ممسک قوت دینے والا

اگر اس کشتہ کو مس پر اول مرتبہ طرح کریں تو رنگ زرد کا دیگا
اگر دوسری بار بھی اسی پر طرح کریں تو رنگ چاندی کا دیگا
اگر تیسری بار بھی اسی پر طرح کریں تو رنگ مس کا دیگا

## ترکیب کشتہ شنگرف

اول ورق چاندی ایک سرساہی اور سیماب دو ماشہ کو ملا کر کھرل کریں اور ٹکڑی اسکی بنا کر اسمیں شنگرف ایکسرساہی کی ڈلی رکھکر ٹکڑی کو لپیٹیں اور پھر اوپر سات تہ کپڑا لپیٹے اور سوتلی سے اور رسی سے اس پوٹلی کو باندھکر ایک ہانڈی میں لٹکائے دودھ تین پاؤ اس ہانڈی میں ڈالکر آگپر رکھے جب ایکپاؤ دودھ باقی رہجاوے پھر دودھ نکالکر مریض کو پلا دیں اور پوٹلی رکھدیں دوسرے روز پھر ہانڈی میں تین پاؤ دودھ ڈالکر وہ پوٹلی میں لٹکا کر آگپر رکھیں جب ایکپاؤ دودھ باقی رہجاوے دودھ مریض کو دیں اسی طرح اکتالیس روز دودھ پکا پکا کر

امساک بے نظیر ہو گی پھر لوٹلی کو گوشت کے اندر ڈال کر
گوشت کو پکا پکا کر اکتالی روز یہ عمل کر کر کے گوشت
کھاتے رہیں قوت باہ بے حد ہو گی پھر لوٹلی میں سے چاندی
شنگرف پختہ شدہ نکال کر پیسکر ایکرتی مکھن میں ڈالکر کھا

## جست نوشادر کا تیل نکالنا

جست پھل شدہ دو تولہ نوشادر ایکتولہ سحق کر کے تیل چھڑا
نکالیں آتش تیمنا ڈھائی سیر ہو

## دیگر نسخہ درست چاندی

راکھ پٹھکنڈا ایک مٹھی یا دو مٹھی توا پر ڈالکر اوپر چونا گشتہ
بھی ایک مٹھی ڈالیں اور ہموار کر کے اوپر سنکھیا سفید تولہ دو کی
ڈلی رکھکر اگیر رکھیں اور اوپر لوٹا کھڑا ایکپاؤ کا مقطر ایک لیں
یعنی تین پیالے پانی کا لیکر چھٹانک چھٹانک ڈال ڈالکر ختم
کریں سنکھیا مومیہ ہو گا اس کو ہوا میں پیسکر رکھدیں تیل
پھر اس تیل میں ایک چھٹانک تیزاب نمک بازاری ملا کر

کرچھی مین ۔ ۔ ۔ ۳ ۷

پارہ دو تولہ کو نرم آگپر رکھکر اسکا اوپر جوپا دین تو پارہ قایم ہوگا اسکی ایکرتی تولہ مس یا تولہ قلعی پر طرح کرین یہ راز مخفی سینہ کا ہے ۷

## ۱ نوٹ

خالی سنکھیا مومیہ قایم شدہ کو مس پر ڈالنے سے صرف سفید کردیتا ہے پھر برابر چاندی ملانی پڑتی ہے اگر پارہ قایم ساتھ مل جاوے تو پھر جملا کی ضرورت نہیں رہتی وہ خود ہی اصل بنجاتی ہے

## ۱ نوٹ دیگر

اگر سنکھیا تولہ پیلا کو اسی طرح راکھ ٹھکنڈا اور چونا صدف پر رکھکر اوپر لوہا کھار کا مقطر دیا جاوے تو وہ بھی مومیہ ہوگا اسمین کا ہی سرخ تولہ اور تیزآب نوشادر بازاری ایک چھٹانک ملاکر پارہ دو تولہ کو کڑچھی مین نرم آگپر رکھکر اوپر جوپا دین تو پارہ جمکر مثل شنگرف کے ہوگا ایکرتی پارہ قایم شو تولہ مس گداختہ پر ڈالنے سے سونا اصلی ہوگا درست صحیح ہے

## دیگر نسخہ زر
## تورے

سنکھیا سفید بلوری جو نمک شیشہ کی طرح سفید چمکدار ہو تیل
مین لیکا کر تیل کر کے اور کاہی سُرخ تولہ ۱ کاہی پہلے ہی تیار
ہے ملا کر اور نیلا تھوتھا بھی دو تین ملا کر تانبے کی ڈلی
ڈالکر گل حکمت کر کے سرسون کے تیل مین لٹکا کر چار
نرم آگ پر لگاؤ پھر نکالکر اس تیل کو تانبے پر لگا کر
آگ مین تپا دے سونا اصلی ہوگا

## B نسخہ شنگرف

ڈلی شنگرف کو کھوپرا بیضہ مین ڈالکر اوپر دودھ آک کا ڈھکنا
پھر اوپر دوسرا کھوپرا بیضہ کا چڑھا کر آرد ماش چو
اوپر لیپ کر کے ڈیڑھ سیر اوپلوں کی آگ گڑھے
برنگ سفید کشتہ ہوگا مگر پارہ نہ رہیگا قرار ہو جاوے گا

مگر رتی بر مسکہ انداختہ بخورد مبہی ممسک ہے اور کل دردوں ریحوں کو دور کرے

## کشتہ چاندی

تونک جنگلی ایکپاؤ کے نگدے میں پترا چاندی کا دیکر اوپر کپڑا لپیٹکر گیلی مٹی کرکے آگ سقدر دے کہ تولی جلجاوے کشتہ ہوگا

## کشتہ تیار مولوی

سوہاگہ دو تولہ کو باوضو کھرل کریں یا ران پہر تک وخوشنک کرے

پھر ایک چھوٹی ڈولی میں نصف سوہاگہ نیچے نصف سوہاگہ اوپر درمیان میں ایکماشہ سنکھیا سفید دیکر ڈولی کا منہہ بند کرکے گڑھے میں ایک چھٹانک لید گھوڑے کی خشک ڈالیں اور اوپر ڈولی رکھکر پھر اوپر ایکپاؤ لید خشک باریک کی ہوئی ڈالکر ایک انگاری اوپر رکھیں جب سرد ہو تو نکالکر خوب گھوٹیں اوّل رنگ بسرخی ہوگا پھر رنگ بینیا ہی ہوگا پھر ایکماشہ اسکا تولہ مس گداختہ پر ڈالیں سونا اوّل درجہ کا ہوگا

## طریقہ کشتہ تانبا بزنگ سفید

تولہ

نمک خوردنی کو بوزن تانبا کے لیکر شیر مدار میں خوب کھرل کر
پھر تانبا تولہ کے پترے پر لیپ کر کے تولہ ہڑتال ورقیہ باریک کر کے د
آک میں سحق کر کے اسکا دوسرا لیپ تانبے کے پترے پر کر
پھر یارچہ کپڑ والا اوپر لپیٹ کر یا پنجیر آگ دے کشتہ بزنگ سفید
اور خوراک کے واسطے اعلیٰ اور کافی ہوگا ترکیب خوردن کشتہ
حلوہ گھی میں بنا کر اور اسمیں مغزیات شامل کر کے حلوہ بنا
پھر تھوڑے حلوے میں رتی یا دو رتی کشتہ تانبا ڈالکر کھا
اور اوپر سے بھی تھوڑا حلوہ اور کھائے اسی طرح روز
حلوے سے کھائے بہت طاقت دیگا اور سب مرضوں کو دور

### نسخہ حاجی صاحب واسطے تیزی نظر بصارت کے

سلائی سے آنکھ میں ڈالے دن کو تارے نظر آویں
سرمہ سفید تولہ ممیری چھ ماشہ شاخ مرجان چھ ماشہ موتی ان ودہ سچے
باریک پیسکر رکھیں

## نسخہ کشتہ تانبا ہمرنگ سفید لضبارت چشم کو تیز کرتا ہے

مغز چیولوٹا چھے سرسا ہی بھلاوہ تیلیہ چھے سرسا ہی دونوں کو ملا کر گھوٹ کے اور تولہ تانبے کے پترہ کے نیچے اوپر دیکر اور اکسیر تخم شریہ بھی نیچے اوپر دیکر اوپر کپڑا لپیٹے اندر دو سیر اوپلوں کی آگ دے کشتہ سفید ہو گا

## نسخہ شنگرف کشتہ

اوّل مالکنگنی اکسیر بھلاوہ اکسیر دونوں کو کوٹ کر آمیز کر کے ایک مٹی کے لوٹے میں نصف نیچے ڈالکر اوپر شنگرف کی ڈلی دو تین تولہ کی رکھے اوپر باقی نصف باقیماندہ مالکنگنی بھلاوہ ڈالکر ڈولی لوٹے کا منہ بند کر کے چولہے پر رکھکر نیچے بیر کی دو چولی آگ دے تین پہر تک + اگر ہرمل کا اکسیر بھی مالکنگنی بھلاوہ کے ساتھ شامل کیا جائے تو بہت اعلےٰ کشتہ ہوتا ہے

## نسخہ حاجی ڈیرہ واسطے امراض چشم کے

پترہ تانبا ایکتولہ ورق قلعی کا لپیٹیں پھر اوپر اکسیر کپڑا لپیٹیں اور رسی سے مضبوط باندھکر اوپر کیچڑ لگا کر سکھا کر

پانچ چھپے سیر کی آگ دیں جب سرد ہو نکالکر پیسیں لیں کشتہ بزنگ سفید
پھر اس کشتے کے ساتھ تولہ سیماب اور ایکتولہ سنگہ ڈالکر خوب
کھرل کریں اور چنبے کی کلیاں ایکتولہ مصری کالی ایکتولہ بھی ڈالکر خوب کھرل
کریں پھر آنکھ میں ڈالیں سرخی چشم وغیرہ کو نہایت نافع

## برائے امراض چشم نہایت نافع

سچے موتی ان ودہ ایکماشہ اور گلاب عرق ۳ سیر سیاہی لے اول موتیوں
خوب باریک مثل سرمہ کے کرے پھر گیہوں کے کٹورے میں ڈالکر
تھوڑا تھوڑا عرق گلاب بھی ڈال کر نیم کے ڈنڈے سے گھوٹے جب
عرق نذکور خشک ہو بس کرے ۔ اور بعد نماز فجر کے سلائی
ڈالا کرے اور بعد نماز عشا بھی ایک سلائی ڈالا کرے

## برائے موتیا بند کے سرمہ

اول سرمہ سیاہ کابل قندھار کا لیکر شریفہ کے درخت میں سوراخ کر
اور ایکتولہ سرمہ کابلی لیکر حقے کی ٹوپی میں ڈالیں اور اوپر تمباکو
ڈالکر پیا کریں الگ الگ الی دن کے بعد درخت کی سوراخ اور حقہ کو

۲۹

نکالکر سرمہ سفید تولے بھی شامل کرکے پاؤ ریک چھین اور سفیدی بیغیر بھی ڈالکر دو تین روز کھرل کرکے رکھیں موتیا بند کو بیحد نافع ہے

## نسخہ موتیا بند کا مثل طلسم جادو کے ہے

سلائی سے آنکھ میں ڈالیں چند روز ڈالنے سے آنکھیں روشن ہو جائینگی

سرمہ سیاہ ۶ ماشہ - دانے شرینہ ۳ ماشہ دانے کلف نیل ۳ ماشہ دانے دھتورے سیاہ کے ۳ ماشہ

گھوٹ گھوٹ کر باریک غبار کی طرح کرکے لگا کر رکھیں

## واسطے نزلہ زکام کے

دانہ خشخاش پوست ان چھپا دونو کو پانی میں دو دن تر رکھکر ایک پاؤ ۳ تولہ

پھر دوری ڈنڈے سے خوب گھوٹ کر باریک کریں اور جس پانی میں بھگو کر رکھا تھا وہ پانی بھی ڈالیں بلکہ اور پانی بھی چار پیالے ڈالکر آگ پر نرم نرم پکاڑھے جب پانی جوش کھا کر ایک پیالہ پانی باقی رہجاوے تو ایک پاؤ یا ڈیڑھ پاؤ مصری ڈالکر نوش ہو ۱/۹

اور کڑاہی کو نیچے اُتار کر مغز بادام چھے سرساہی اور چرہ ...
چھے سرساہی خوب باریک کرکے کڑاہی مین ڈالکر چھی سے خوب
ملاکر معجون بنائین

## طریقہ کشتہ ہرتال ورقیہ

ہرتال ورقیہ تولہ کو تین تولہ آک کے دودہ مین تر کرکے رکھیں پھر
پھر ایک ہانڈی لیکر اُسمین چار انگشت ریت ڈالین پھر ریت
ہانڈی کے اندر پچاس پتے آک کے رکھے پھر اوپر ہرتال کی ٹکیہ ر
پھر اوپر پچاس پتے آک کے رکھے پھر اوپر ریت ڈالکر ہانڈی
بھر دین اور ہانڈی کا منہہ بند کرکے گل حکمت پختہ کرکے گ
آوی مین رکھے جب آوی سرد ہو نکال کر ہرتال شگفتہ
نکال کر پیسکر رکھے خوراک وزن ایک چاول ممسک

## نسخہ از مولوی پشاوری واسطے تیزی نظر چشم کے

ٹاکی کپڑے کو تین مرتبہ دودہ مین تر کرکے سایہ مین خشک کرکے
ٹاکی کپڑے کی بتی بناوے اور چراغ بڑے مین روغن زیتون کو ڈا
اُس بتی کو ڈالکر جلاوے اور چراغ کی لاٹ پر ایک پیالہ اوندھا ... تاکہ سب

زیتون ۵ ۸۱

جب دو چھٹانک تیل ڈالنے سے جل جاوے اور سب بتی بھی جل جاوے تو سب سیاہی اوپر کے پیالے سے اوتار کر گیہوں کے کھوڑے مین ڈالکر دھریک کے ڈنڈے کے ایک سرے مین سوراخ کرکے پیسہ ٹھوکے اور ایک لیمو کا پانی ڈالکر اس ڈنڈے سے گھوٹے جب پانی لیمو کا بالکل خشک ہو تو سنبھال کر رکھے سلائی سے آنکھ مین ڈالا کرے اندھا انسان بھی سوجا کھا ہوجاویگا ایک سلائی سے زیادہ نہ ڈالیں

۳۲۹ نسخہ واسطے تقویت دماغ کے اور بینائی تیز ہونے کے

اول چار سیر دودھ کڑاہی مین ڈالکر میدہ ایکپاؤ بھی ڈالکر آگپر رکھکر کڑچھی سے ملاوے جب قوام مثل گلقند کے ہو تو باقی دوائین بھی باریک کرکے چھانی مین چھان کر ڈالکر ملاوے مغز بادام اور گری اور پستہ اور میوہ ساوگی ہر ایک آدھ آدھ پاؤ الاچیدانہ ایک چھٹانک اور الائچی خورد دارچینی کباب چینی مرچ سیاہ ایک ایک سیر ساہی مغز کدو مغز تراں مغز کھیرا مغز ککڑی ہر ایک دو دو سیر ساہی مغز اکھروٹ دو سیر ساہی باریک کرکے ڈالین

اور چھوہارہ خشخاش بھی ایک ایک چھٹانک گھوٹ کر پانی مین شیرہ نکالکر
ڈالے پھر سب کو ملاکر قوام کرکے رکھے اور صبح شام دو تولہ کھائین

## * نسخہ نزول الماء موتیا بند

میل سونا میل چاندی پھٹکری قلمی شورہ سب تین تین ماشہ
موتی سچے ۳ رتی چھ ماشہ آب لیمو مین کھرل کرکے مثل غبار کے کرین

## نسخہ ایضاً نزول الماء ×

ایک آدمی نے بیان کیا کہ مجھے مرض موتیا بند کی تھی اسکے ڈالنے سے روشنی بحال ہوئی
نمک جوکھار کو پیسکر کپڑا سبز دریائی پانی مین اکتالی مرتبہ چھانین
اور آنکھ مین ڈالین جوکھار ایکپاؤ کو پیسکر پانی دو پیالہ مین
بھگوکر ایکدن رکھکر دوسرے دن مقطر صاف لیکر آگ پر خشک کرین
کڑاہی مین نمک جوکھار جم جائیگا اسکو نکال لین کام مین لاؤ

## برائے تقویت دماغ و چشم

| سونف | مصری | مغز بادام | زیرہ سفید | مغز کدو | مغز کھیرا |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ پاؤ | ۱ پاؤ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۳ سرسائی | ۲ سیر |

مغز تراں مغز کھیرا چھل آملہ دودھ میں پکاکر قوام کرکے رکھیں
۲ سرسائی ۲ سرساہی ڈیڑھ سرساہی ۲ سیر

اور دال مسور مرچ سرخ اور اچار اور وناؤں سے پرہیز کریں

## برائے تقویت بصارت بینائی

سرمہ اصفہانی تولہ تخم کلف تین ماشہ موتی خالص ایکماشہ
باریک کرکے سلائی سے ڈالیں اطریفل مقوی نظر چشم

ایک راول نے بتلایا کہ پوست ہلیلہ بلیلہ آملہ دھنیاں زیرہ سفید
بنفشہ پھل گلاب ایک ایک سرساہی سناملو چرے تروی
دو دو سرساہی ساوگی پستہ مغز بادام چھوہارا تین تین سرساہی
مغز کدو مغز تراں مغز کھیرا مغز ککھڑی دو دو سرساہی طباشیر تولہ
لاچی شیریں تولہ ورق چاندی چودان ماشہ شہد دو چند اور
روغن گاؤ آدھ پاؤ اول روغن شہد کو کڑاہی میں ڈالکر آگ پر
رکھیں پھر باقی دوائیں باریک کرکے ملائیں خوراک چھ چھ ماشہ
صبح اور شام کو کھاوے۔ دافع نسیان وضعف جگر وتقویت دماغ کو خوب ہے

## این سفوف مصلح ومفید بسیار است

سونف چھے سرساہی لیکر گھی مین نرم آنچ پر بریان کرین اور زنگ

چھے سرساہی نصف بریان ونصف خام یعنے بھونی کچی اور مصری

بارا سرساہی ملا کر سفوف بناوین

## برائے قوت باہ جریان امساک

بہمن سفید | موصلی سفید | گوند کتیرا | کشتہ قلعی | مصری
---|---|---|---|---
۶ سرساہی | ۳ سرساہی | ۳ تولہ | ۶ ماشہ | ۳ چھٹانک

ملا کر باریک کر کے سفوف بناوین مقوی مغز ولطف چشم ونیز

چاول ساٹھی | خشخاش جس سے افیم نکالی ہو | نشاستہ | دھنیا
---|---|---|---
۱ سرساہی | ۱ سرساہی | ۱ سرساہی | ۱ سرساہی

مغز بادام | دانہ الائچی خورد | دانہ الائچی کلان | سب کو
---|---|---|---
۱۵ عدد | ۵ عدد | ۵ عدد |

دودھ مین تر کر کے گھوٹ کر شیرہ نکال کر کڑاہی مین ڈالکر

روغن زرد بھی ایک چھٹانک ڈالین اور مصری اکیپاؤ ملا کر

قوام پکا کر رکھین اور تولہ دو تولہ کھایا کرین

## برائے دفع درد کمر و سستی بدن و امساک و زہد منیہ

چھال کیکر ایک سیر کوٹ کر بڑے گنے میں ڈالکر پانی سے بھر کر
نیچے آگ جلاویں جب دو تین پیالے پانی رہے تو
کپڑے میں چھان کر دیگچے میں ڈالے اور تین پاؤ دانے گندم کے
اسمیں ڈالکر آگ پر رکھے جب دانے گل جاویں تو سب پانی نرم
آگ پر خشک کر کے دانہ نکالکر سائے میں سکھاوے اور گوند پھلاہ
یا کیکر کی گوند ایک پاؤ باریک کر کے دانہ گندم کو کوٹ کر ملاویں
اور برابر مصری یا کھنڈ بھی آمیز کر کے یہ سفوف رکھے
اور بعض کہتے ہیں کہ گوند چھوہرا ایک پاؤ بھی ساتھ ملالیں
تو نسخہ بہت اعلےٰ ہوگا مقوی دماغ و دافع نزلہ زکام وغیرہ

## نسخہ ایضاً مربا ہریڑاں

ہریڑاں کلاں آدھ سیر لیکر لوہے کی کڑاہی میں رکھکر اوپر ریت ایک سیر ڈالیں
پھر پانی دو سیر بھی ڈالکر بھگو دیں اور دن بھر جب ہریڑا نکل کر نرم ہوں

تو رستی ریتہ سے ملین پھر پانی صاف مین ڈالکر دھو کر صاف کرکے

کیڑے پونچھ کر دو چند شہد مین ڈالکر اور دو تولہ دانہ الائچی

اور دارچینی دو تولہ پیسکر اسمین ملا کر آمیز کر کے رکھین

## برائے دفع امراض چشم مجرب است

رسوت و پنیر ایک ایک سرسا ہی باریک کرکے بارہ پڑیا

بناوے اور چاند چڑھنے کیوقت یعنے پہلے روز پھر ۱۵ تاریخ

چاندکو پھر آخر ختم ہونے چاند کے وقت چار چار پڑیان

کڑاہی مین ڈالین اور ننشادر گھی مصری ایک ایک پاو

بھی کڑاہی مین ڈالین اور مرغی کے انڈے جسقدر کہ پہلی بار

دیئے ہون انکی زردی و سفیدی بھی ڈالین اور دودہ پنجسیر

بھی ڈالکر آگپر پکا کر پکائین جب قوام قلندے کا گاڑھا ہو تو

تالمکھانا موصلی سفید کندر دارچینی الائچی کے دانے

۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ ۱ تولہ

باریک کرکے ڈالکر آگپر معجون بناوین اور صبح شام کھائین

## سیماب کا عقد کرنا

نسخہ صفحہ ۸۷ کا کیا اعلی نسخہ ہے سیدھی سڑک ہے اور یہ نسخہ گنہگار ہونے کا اور ناحق خون کرنے کا اس طرح ہے

مرغی مادہ کر گنات کو تین روز بند رکھیں اور کوئی چیز کھانے کو نہ دیں تین دن کے بعد اسکو سیماب دو تولے منہہ کھول کر پلا دیں اور کسی بڑے تھال یا صحنک میں مرغی کو بٹھا کر اوپر ٹوکرا دیکر بند کر دیں جب دبر کے رستے پارہ نکل آوے تو پھر مرغی کو کھلا دیں دوسری بار بھی پارہ دبر کے رستے نکل آئیگا پھر دوبارہ اسی مرغی کو کھلا دیں تیسری بار وہ سیماب مرغی کے شکم میں گرہ ہو جائیگا اگر دبر کے رستے نکل پڑے تو اچھا ورنہ مرغی کو ذبح کر کے پارہ اسکے پیٹ سے عقد شدہ نکال لیں پھر لیمو میں سوراخ کر کے گرہ پارہ ڈالکر کپڑ مٹی کر کے پانچ اگرین جب سرد ہو گرہ پارہ کو نکالکر دوسرے لیمو میں سوراخ کر کے وہ گرہ ڈالکر لیمو کا منہہ بند کر کے گل حکمت کر کے پندرہ روز کسی نالے پتھر کے دفن کریں گرہ گشتہ ہو گی پھر تاویسوا سیر اشتو ڈالیں

# کشتہ شنگرف برائے قوت باہ و کہن ممسک دافع

شنگرف املیسر ساہی بھلاوہ چھ سر ساہی روغن شہد ایک ایک پاؤ لیکر

اول کڑاہی میں ڈلی شنگرف کی رکھیں اور اوپر بھلاوہ در بر کرکے ڈالیں

پھر اوپر روغن زرد و شہد ڈالکر آگ پر رکھیں نیچے چار پہر نرم آگ

رہیں جب سب چیزیں جل جاویں تو شنگرف پیسکر رکھیں ایک رتی ملائی

مکھن میں ڈالکر کھلائیں اور کہن والے کو ایک چھٹانک شہد ایک پیالہ پانی

میں پکاکر پہلے ایک رتی شنگرف کا منقہ میں ڈالکر کھلائیں اور اوپر سے

شہد پانی میں پکائی ہوئی پلاویں سات روز تک ہر قسم کا خون خراب

فاسد صاف ہو جائیگا اور قوت طاقت بہید دیگا

## دیگر ترکیب کشتہ شنگرف

نلی ہڈی بکرے کی اور گوشت لیکر اول نلی میں سے مغز گودہ نکالیں

اور اس نلی میں شنگرف کی ڈلی جیسے سوتر لپیٹی ہو پتلی پتلی

تار سوتر کی اوپر ڈلی شنگرف کے لپیٹ لیں تاکہ دانہ دانہ نہ ہو پھر

نلی بکرے میں ڈالکر سوراخ کسی لکڑی کے ڈاٹ سے بند کرکے سب

گوشت کو روغن مصالحہ ڈالکر پکاوے پھر گوشت کھالے اور شنگرف کو نکالکر

ساتھ نلی میں پکائیں

و قوت باہ کے واسطے اکسیر ہو جاویگا اگر اسی ترکیب سے اک
مین پکائین تو اعلیٰ درجہ کا اکسیر ہوگا ایک رتی شنگرف
تولہ چاندی کو سونا کریگی

## دیگر طریقہ شنگرف

اکیسواں ایک بینگن مین باری باری شنگرف کی ڈلی
ڈال کر کپڑ مٹی کر کر کے بھرتھا کرتے جاوین تو
باوزن اکسیر ہوگا قوت باہ کو بھی اکسیر ہوگا اور رتی
کی تولہ چاندی کو سونا کریگی درست اور صحیح مجرب

## دیگر طریقہ شنگرف

رتکاں سفید اور لودہ پٹھانی ایک ایک تولہ لیکر ایک
مین شنگرف تولہ کے نیچے اوپر دیکر اوپر دوسری
آگ لگائیں تین مرتبہ یہ عمل کرین تو خوب کشتہ سفید
اگر فقط لودہ پٹھانی ہو تو سات مرتبہ دو تھاپیون مین بند
آگ دین تو کشتہ ہوگا ایک رتی مکھن مین ڈالکر کھاے

## لوبان کا جوہر اڑانا

ایک کاغذ پر جالا درخت کھجور کا لگا کر اوپر کے پیالے میں چسپاں کریں پھر نیچے والے پیالے میں لوبان پیس کر ڈالے اور اوپر دوسرا پیالہ جالے والا دیکر پیالوں کے لب مٹی سے بند کر کے چولھے پر چڑھاؤ اور نیچے چراغ میں تیل ڈالکر بتی ایک انگل موٹی ڈالکر جلائیں جب آدھ سیر تیل جل جاوے تو پیالوں کو سرد کر کے جوہر اتار لیں

## آملے سار کا تیل نکالنا

آملے سار عمدہ برنگ سبزی طوطا کے لیکر پیس کر کڑاہی میں ڈالیں اور اوپر پیالہ لوہے کا دیکر گرداگرد پیالے کے یہ مصالحہ لگائیں بکرے کی لید آرد لوزہ مجسمت اور بہروزہ کوٹ کوٹ اکٹھا کریں اور پیالے کے گرداگرد کوٹ کر لگائیں اور پانی کڑاہی میں ڈالکر بھر دیں نیچے چراغ میں تیل ڈالکر ایک انگل موٹی بتی ڈالکر جلائیں تمام تیل اکسیر تک خرچ کریں جب پانی کڑاہی کا

گرم ہو تو پانی کپڑے سے نکالکر اور ٹھنڈا پانی ڈالین اور
نیچے جو سیاہی چراغ کے لاٹ کی لگے اُتار دیا کرین جب
مرتبہ پانی گرم ہوجاوے اور تیل اکسیر جل جاوے تو کڑاہی
سرد کرکے مصالحہ اُکھیڑ کر تیل نکال لین اور اُس تیل کا
پارے پر دیکر پارہ کو منجمد کرلین تو پارہ اکسیر ہو

مومیائی مقوی بجیہ اور درد کا دور کرے

روغن بیضہ ایک سیر سیاہی اور مصطگی دس دس ماشے باریک کرکے
مین ملاکر کڑھی مین ڈالین اور گدہے کی آنگیا دئون پر رکھکر
لوہے کی تار اُسمین پھیرین جب گاڑھا ہو کر تار چھوڑے
تو اُتار کر اُسمین کستوری ایکدو رتی رال دو ماشے
ڈالکر پھر نرم آگپر رکھکر ملاوین جب آمیز ہو تو اُتار لین
مقوی قوت باہ وامساک اور تمام دردون کو دور کرین

نسخہ پختہ ہونا دانتوں کا

اگر مصطگی پیسی ہوئی دانتون پر ملے اور منہ مین ایکساعت رکھے تو دانت پختہ

...صفگی کیسر لونگ جیفل ماستہ ماشہ ملا کر دانتون پر ملے تو کیڑا ... نکلے
...ی ماسخوره نہ ہو دانت پختہ ہون دیگر ادویہ یہ ہے
...ی کوڈی پھٹکری سیجی لون سفیم ۞ آچھیوے دارو میہہ کے دندین ملین حکیم
...ی زرد کوڈی سوختہ پھٹکری لوٹا کہالس نمک سفیم برابر وزن ملا کر ملے

## برائے قوت باہ تجیہ شنگرف

...نگرف کی ڈلی تولہ پر بال عورت کے لپیٹ کر ڈلی کو پختہ کر کے
...پر ریشم کر مچی کا کپڑا لپیٹ کر پھر دوسرے کپڑے مین باندھکر لوٹلی
...ندھکر ہانڈی مین لٹکاوے اور ہانڈی یا دیگچے مین تھوڑا ... سیر
...ودہ ڈالکر لگاوے نیچے دو چولی آگ جلاوے جب تمام دودہ
...جذب ہو جاوے پھر ستاراں پتے ساینہ کے اور ستاراں پتے تھو ہر کی
...ور آکی پتے چیڑتون کے شنگرف مین کھرل کر کے خشک کر کے
...گولی بنا کر ایک ساینے کا پیٹ چاک کر کے صاف کر کے اسمین
وہ گولی شنگرف کی رکھین اور دھاگے سے سی کر کرڑاہی مین رکھیں
اور نیچے آگ جلاوین اور تھوڑا تھوڑا روغن زرد ڈالکر ساینہ کو

الٹ پلٹ کر کے نرم آگ پر بھونتے جاوین جب سیاہ ہو نے سوختہ ہو جاوے

تو شنگرف کی گولی کو نکال لین تھوڑا اس نصف چاول کھاوے

✻ کشتہ شنگرف مسہل ممسک قوت باہ کے عجیب ہے

اسی طریقہ سے ہڑتال فولاد بھی کشتہ ہوتے ہین

راکھ دھمیانہ جو اپلا جنگلی سے چہارم حصہ تک لوٹے کو بھر

اوپر ڈلی شنگرف کی یا ہڑتال کی رکھکر پھر اوپر راکھ جو

جنگلی کی ڈالکر لوٹے کو بھر دے اور لوٹے کا منہ بند نہ کرے

پھر چولھے پر رکھکر نیچے آگ جلاویں اور راکھ لوٹے کے اوپر

چند دانے گندم کے ڈالدے جب دانے تڑک جاوین بھونے

تو لوٹے کو سرد کرکے راکھ اتار کر شنگرف یا ہڑتال جو راکھ

نکالکر سیسکر رکھین کشتہ برنگ سفید ہوگا اسی طور سے فولاد کشتہ

کیا

✻ مصالحہ جلمنزرا کا

سریش لوہے چون اور رتلی بکری کی اوسکہ کا بورہ ملا کر

✻ کشتہ تانبا برنگ سفید

مغز جیولوٹا ایک چھٹانک کوٹ کر قلعی کی پیالی مین نیچے اوپر جیولو

دیگر درمیان مین پیترا تانبے کا تولہ دیگر اوپر دوسری پیالی قلعی کی
چڑھا کر مضبوط باندھکر کپڑا ا مکیسیر لمیٹ کر کپڑا مٹی کرین
اور باران سیر کی آگ گڑھے مین دین کشتہ برنگ سفید ہوگا

## نسخہ توڑا کی کمال مہی مقوی باہ مسلوی

موصلی سفید تازہ بہمن سفید والاچی و دارچینی کوٹ سکر
دو تین ماشہ پھانک کر اوپر دودھ پیئن یا دودھ مین ملکا کر کھوایئں

## ایضاً

جست چھٹانک کو گدازشتہ کرکے دو تولہ سیماب ایک پیالے مین ڈالکر
اوپر ڈالکر گرھ کرین اور بھینس کے سینگ مین سوراخ کرکے
دو تولے نیلا تھوتھا زردی بیضہ مین مخلوط کرکے ڈالین پھر
جست سیماب کی گرمہ ڈالین پھر اوپر دو تولہ نیلا تھوتھا زردی بیضہ
مین مخلوط کرکے ڈالین اور باقی سوراخ کو سینگ کے برادہ سے
بھر کر منہہ مٹی سے بند کرکے کپڑ مٹی کرکے سکھایئں اور پانچسیر آگ
اوپلون مین دفن کرین جب سرد ہو تو گرھ کو نکالکر میکر ایک رتی تانبے تولہ

## نسخہ ممسک قوت باہ

بہمن سفید تخم بالنگو و الائچی ورق چاندی مصری
۵ تولہ ۵ تولہ اٹکل ۳ ماشہ ادھ پاؤ
ملا کر سفوف بقدر ۶ ماشہ پھانک کر اوپر سے دودھ پیئے

## سیماب کا گرہ قائم کرنا

سیماب کو روغن دھاتورہ سیاہ میں اسقدر کھرل کرے
کہ گرہ اور قائم ہووے آگ پر قدرے ڈالنے سے نفوذ کرے
اور دھواں نہ دے پھر کٹھالی میں ڈالکر چرخ دے کشتہ ہو
ایک رتی کشتہ لیکر تولہ مس گداختہ پر طرح کرے اعلیٰ رنگ
پھر گداختہ شدہ پر ایکماشہ نوشادر قائم ڈالے رنگ

## کشتہ شنگرف برائے قوت باہ

بھنگ خشک ایکپاؤ کو باریک کرکے قدرے پانی ڈالکر ٹکڑہ بنا
اُسمیں ایکتولہ شنگرف کی ڈلی دیکر لپیٹے اور کپڑمٹی کرکے
ایک بڑی تھالی میں گڑھا بنا کر بیچمین وہ گولہ رکھے اور اوپر دوسری
بڑی تھالی دیکر لب تھالیوں کے گوبر سے بند کرکے آگ لگاوے جب سرد ہو شنگرف

عقرقرحا — لونگ جیفل جلوتری ہفیم سے ملا کر زردی بیضہ

لہ ماشہ لہ ماشہ لہ ماشہ لہ ماشہ لہ رتی

میں سب کو کھرل کر کے کھوپر بیضہ میں ڈالے اور اوپر دوسرا کھوپر بیضہ

کا دیکر آٹا گوندھا ہوا ایک پاؤ اوپر ٹکی بنا کر لپیٹے پھر گوبر کی

آگ پر رکھکر روٹی کی طرح الٹ پلٹ کر کے پکاوے جب آٹا سرخ

ہو جاوے تو نکالکر سرد کر کے کھوپرے سے دوائی نکالکر پیسے

اور ایک رتی چھوہارے میں ڈالکر کھائے اور اوپر سے گوشت گھی کا

یخنی کھاوے

## کشتہ فولاد

برادہ فولاد کو کسی شیشی یا چینی کے پیالے میں ڈالکر کیکر کی

کچی پھلیاں کوٹ کر نچوڑ کر ان کا شیرہ ڈالے ست آٹھ روز

تک میں ہی کشتہ ہو جائیگا

## کشتہ تانبا برنگ سفید

تکلسی یعنی نیاز بو ڈیڑھ پاؤ کے نگدے میں تانبا دیکر گیلی مٹی کر کے

دس بار اک سیر کی آگ دین کشتہ برنگ سفید ہوگا

اور چاندی کا کشتہ بھی نیاز بو میں ہو جاتا ہے

دو تین رتی چھوٹے بچے میں ڈالکر کھلائے اوپر سے دودھ پلائے

## نسخہ عقم عقیم نسخہ عورت کا

تخم کلاو دو دو دانے ملا کر علیحدہ علیحدہ دو جگہ پر زمین میں
دفن کرے ایک جگہ پر مرد پیشاب کرے دوسری جگہ پر عورت
پیشاب کیا کرے جسکی طرف کے دانے نہ اُگیں سمجھیں کہ اُسکی طرف
سے قصور اولاد نہ ہونے کا ہے ⁂ اولاد ہونے کا نسخہ یہ ہے
کہ دندان فیل باریک کرکے ۹ ماشہ بعد غسل حیض کے دودھ کے ساتھ کھاو
اگر خون حیض آنے کے وقت درد ہو تو ڈب جو دریا یا نالے میں ہوتی ہے
اُسکی جڑ ہیں پانی میں کاڑھ کر کپڑے میں چھان کر مصری ڈالکر پلائیں

## کشتہ شنگرف میں ہی اسیاں کو سطے

ایک بڑے پیاز میں گڑھا کرکے اول ڈلی شنگرف کی ڈالیں پھر دودھ آک کا
ڈالیں اوپر پھر پیاز کا چھلکا دیکر اوپر آٹے کا لیپ کریں پھر لوٹے میں
نصف تک ریت ڈالکر اوپر وہ پیاز رکھکر پھر اوپر ریت ڈالیں لوٹے کا
منہ بند کرکے آگ پر رکھکر دو پہر آگ نیچے نرم جلائیں اسی طرح سے

اکیس ۲۱ پیاز میں باری باری بند کر کے دو دو پہر کی آگ دیں کشتہ

اعلیٰ درجہ کا ہوگا۔ نسخہ برائے بھس گرمی و تقطیر البول کیلئے

اور مقوی معدہ اور امساک قوت باہ کے واسطے کافی ہے

سیماب دھلے ہوئے ماشہ ۲ آملہ سار ایک تولہ دونوں کو خوب کھرل کر کے کجلی کریں

پھر بورہ فولاد یا بورہ اسپات لوہے کا تین سیر ساہی لیکر آٹھ پہر سرکہ

انگوری سے تر کریں بعدہ اسی سرکہ سے بورہ لوہا کو کھرل کر کر کے

میدہ کریں ایک ہی دن کے کھرل کرنے سے لوہا کشتہ ہو جاویگا

پھر کشتہ لوہے کا سیماب آملہ سار کی کجلی سے ملا کر سرکہ سے ایک

پہر کھرل کر کے اور خشک کر کے رکھیں وزن خوراک ایک ماشہ مکھن میں

## ترکیب کشتہ سم الفار کا

سم الفار قلمی شورا مساوی کھرل میں ڈالکر اوپر قطرہ قطرہ مقطر

لوٹا کھار کا ڈال ڈال کر کھرل کرتے جاویں اور اسی طور کھرل کریں

اگر ڈالنے سے دھواں نہ دے اور اگر پانی ہو پھر تیل جنس تیل لگا

پھر جب سم الفار کے اور کشتہ کرنیکی ضرورت پڑے تو ڈلی سم الفار کی

اس تیل میں پہلے ڈبو کر ڈلی خود میں بند کر کے بھوبل کی آگ میں دفن کریں فوراً کشتہ

ہوگا۔

## سنکھیا کا کشتہ کرنا

اول سنکھیا کو کرچھی میں رکھے اور اوپر جو کھار سیکر ڈالے پھر آگ پر رکھے
اگر کسی جگہہ سے دھواں نکلے تو تھوڑی جو کھار سی ہوئی اوپر ڈالکر
دھواں بند کر دے جب دھواں موقوف ہو تو آگ سے اتار لے
اگر آگ پر ڈالنے سے دھواں دے تو پھر جو کھار میں بند کرے تھوڑی
دیر اور آگ پر رکھے اگر آگ پر ڈالنے سے دھواں نہ دے
اور آگ پر پانی ہو تو ہو یہ قائم ہے

## روغن جلاپ

گری چرونجی مغز چلغوزہ ۱ تولہ مغز تخم برنولی ۱ تولہ مغز بادام خوب کوٹے اور گھوٹے
اور کپڑے میں پوٹلی باندھکر آگ پر سینکے اور نچوڑ کر تیل نکالے پھر
پوٹلی کو آگ پر سینکے پھر نچوڑے اسی طرح تین چار مرتبہ سینکنے اور
نچوڑنے سے تیل نکل آئیگا بلکہ پیالے میں ڈال ڈال کر آگ پر رکھ
رکھکر گرم کرے اور نچوڑے سب تیل نکل آئیگا شیشی میں ڈالکر
حفاظت سے رکھے ایک تیلا تیل میں ڈبو کر کھنڈ میں ڈالے اور کھنڈ
۲۶۰ سے تیلے کو صاف کرکے وہ کھنڈ کھلا دیں اسہال آنے شروع ہونگے

اگر دستوں کو بند کرنا ہو تو کھنڈ کا شربت پلاؤ اور جلق والا
یعنی مشت زنی کرنے والے مایوسوں کو اس تیل کی ناکس
کرواکے اور پھر نولی کے پتے پر یہ تیل چپڑ کر گرم کرکے دو دن
چھوڑا پتے کو آلت پر باندھے صبح کو کھولے ایکدن یا دو
کرنے سے آبلے آلت پر نکل آئینگے اُنکے ذریعے مشت زنی
کا سب پانی نکل جاویگا پھوں میں طاقت آجائیگی پھر
آبلوں پر یہ مرہم بنا کر لگاوے زخم اور آبلے درست ہو جاوینگے

مرہم یہ ہے سفیدہ کاشغری شنگرف مردہ سنگ کمیلہ رال
کتھ سرخ سپاری سوختہ مساوی پیسکر تھوڑے گھی کو
گرم کرکے ملاوین اور یہ مرہم لگاوین جب زخم بالکل
اچھے ہو جائیں تو کیسر لونگ جلوتری تیل ملاں
جیفل سنڈھ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جیفل ۱عدد | سنڈھ ۶ ماشہ | تیل بیضہ ۵ تولہ | | |
| تیل ملاں | جلوتری ۶ ماشہ | لونگ ۶ ماشہ | کیسر ۳ ماشہ | ۵ تولہ |

سب کو ملا کر رکھے اور
گرم کرکے مالش کرکے اوپر پان کا پتا تیل سے چپڑ کر

## نسخہ سوزاک نئی ہو پرانی نہ ہو

الائچی خورد تولہ شورا قلمی دو تولہ دونو کو کھرل کرے اور چھ پڑیاں بناویں اور چاول ساٹھی چھ سیر ساہی رات کو وقت پانی میں ✻

تر کریں اور اوپر سے کھلا رکھیں تا کہ شبنم اوپر پڑے صبح کو پانی چھان کرکے ایک پڑی منہ میں ڈالکر اوپر سے یہ پانی چاولوں کا پلاویں اور چاول کچے اوپر سے کھائیں

## ✻ برائے دفع سوزاک کہنہ پرانی مجرب علاج

✻ گوند صمغ چھ سیر ساہی بہروزہ چھ ماشہ ساہی دانہ الائچی خورد تین سیر ساہی ✻

تینوں کو کھوٹ کر آمیز کرکے پوٹلی باندھیں کپڑے میں اور رسی سے باندھکر ایک لکڑی سے باندھکر کڑاہی میں لٹکائیں مگر تین انگل کڑاہی کے تلے سے اوپر پوٹلی لٹکتی رہے اور کڑاہی میں پانی بھر کر اوپر سے کپڑا دیکر رات کو رکھدیں صبح کو چولھے پر رکھکر آگ جلا کر سب پانی خشک کریں اور کڑاہی کو سرد کریں سب دوا مثل چاکی کے جمی ہوگی اسمیں سے دو ماشے لیکر شربت مصری سے کھائیں

ساعت خوراک کھانے سے پرانی سوزاک دفع ہو جائیگی اور مقوی باہ بھی
اور واسطے دفع گرمی سوزاک کے سندھور کہ دراصل سکہ کا کشتہ
دو ماشہ مکھن میں ڈالکر فائدہ دیتا ہے

## نسخہ ... از مولوی سوات بوشیر والا

شنگرف سیماب ہڑتال ورقیہ سنکھیا سفید آٹھ ٹکے سارا ایک ایک تولہ
پیسکر آمیز کر کے کڑاہی میں ڈالیں اور اوپر پیالہ تانبے کا
گرداگرد پیالے کے مصالحہ جلمندرے کا لگا کر کڑاہی کو پانی سے بھر
اور نیچے آگ جلائیں اور کنک کے دانے تھوڑے پوٹلی باندھکر
پانی میں ڈالدیں جب دانے گل جاویں تو کڑاہی کو آگ پر سے اتار
ٹھنڈا کر کے کپڑا بھگو بھگو کر سب پانی نکالکر مصالحہ اوکھیڑ کر تیل
میں ہوگا نکالکر کسی شیشی میں ڈالیں اس تیل کا الف تانبے پر
آگ میں تپائیں زر اصلی ہوگا جلمندرہ کا مصالحہ یہ
کوڑی سنکھ جو سندو پوجا کیوقت بجاتے ہیں ریت موٹی اور لاکھ
بہروزہ گندہ گڑ پرانا بورا لوہا اور بورا مس اور بورا جست
ملاکر کوٹ کوٹ کر ایکذات کریں اور پیالے کے گرد لگا کر کوئیز

جذام والوں کو آٹھ روز میں اچھا کر دیتی ہے

**نسخہ کشتہ چاندی جو ایک آگ میں کشتہ ہو**

اٹ سٹ چھوٹی جسکے پتے چھوٹے اور باریک اور ڈنڈی مائل بسرخی اور پتے بھی ایکطرف سے سرخی دار وہ اٹ سٹ آدھ سیر لیکر خوب کوٹکر مثل آٹے کے کریں اور نصف نیچے نصف اوپر چاندی کے پترے کے دیکر لپیٹے اور کپڑ مٹی لفبوٹ کرکے گڑھے میں بیس سیر اوپلوں کے درمیان دیکر آگ دیں جب آگ سرد ہو نکالیں ایک آگ میں کشتہ ہوگا

**کشتہ کرنا لوہے کے بورہ کا**

تیل کٹھی کا پانی آٹھ روز ڈال ڈالکر برادہ لوہا کو تر رکھیں سفید کشتہ ہوگا

**ہڑتال کا تیل نکالنا اکسیر زر**

ہڑتال آدھ سیر کو تیل تارا میرا میں ملکر پتال جنتر تیل نکالیں دو تولہ شنگرف کو پیسکر کڑچھی میں ڈالکر نرم آگ پر رکھکر تیل ہڑتال کا اوپر چویا دیں سب تیل ختم کریں شنگرف قائم ہوگا ایک رتی تانبہ تولہ پر ڈالیں

## نسخہ چشم کی بیماری کا

نیلا تھوتھا سوہاگہ تولہ تولہ لیکر خوب کھرل کریں پھر چاول
دو تولہ کے میدے کو بھی ملا کر خوب رگڑیں مگر سوہاگہ تیلیہ ہو

## تیل مالش مصلح بدن

تیل خام سرسوں جو اول بار کولہو سے نکالا ہو اور تیل السی جو اول نکلا
اور گرم روٹی کی تھال میں رکھنے سے جو پانی نکلے وہ پانی بھی برابر
وزن یعنے تینوں چیزیں برابر وزن ملا کر رکھے جس جگہ
بدن یا اعضا سوکھے ہوئے پر ملے سرسبز تازہ ہو

## نسخہ مقوی دماغ و مقوی و ممسک بدن

روغن مادہ گاؤ دو سیر پختہ پانی ایکسیر ٹریاں تھوم ایکسیر
کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھیں جب پانی جلجاوے تو کڑاہی کو
اتار لیں اور سرد کر کے ٹریاں تھوم علیحدہ نکال لیں دو چار
ٹکریاں تھوم منہ میں ڈالکر اوپر ایک گھونٹ روغن کا بھی پی لیا کریں

بورہ لوہا یا فولاد تین سیر شاہی مرچ سیاہ چھ سیر شاہی دونو کو
پتھر کی دوری مین ڈالکر خوب گھوٹے پھر روغن گاؤ ایکسیر
اور آٹا گندم کا تین پاؤ لیکر اوّل آٹے کو بھون کر
روغن گائے کا ملائیں اور کھنڈ یا مصری بھی اُس روغن آٹے
مین ڈالکر حلوہ بنا کر بورہ لوہے مرچ سیاہ بھی حلشدہ ملائیں
نزلہ حبس خلل چشم مقوی ہاضمہ وچشم کو کثیر النفع ہے

## سیماب کا قائم کرنا

عقر قرحا کے پتے خشک ایک پاؤ لیکر پانی دو سیر مین رات کو
تر رکھین صبح کو کڑاہی مین ڈالکر جوشائیں جب ایک سیر
پانی آ گیر باقی رہجاوے تو کپڑے مین نچوڑ کر سب پانی
نکالکر سیماب ایک تولہ کو کڑچھی مین ڈالکر نرم آگپر رکھکر
پانی عقر قرحا کا چوپا اوپر دے دیگر سب پانی خشک کرین
تو سیماب قائم ہو جاویگا - پھر ایک تولہ جست لیکر کڑاہی مین ڈالکر

اگر کہیں جب گداز ہو تو اسمیں لکڑی دھریک کی لیکر پھر تا رہے تاکہ خاک ہو جاوے پھر اسکو سیماب مذکورہ میں ڈالکر پانی لیموسے ایک کھرل کریں پھر دوسرے لیموکے پانی سے ایک پہر کھرل کریں تیسرے لیموکا پانی ڈالکر ایک پہر کھرل کریں مگر ایکدن میں تینوں بار کھرل نہ کریں بلکہ تین دن لیموکا پانی ڈالکر کھرل کریں پھر لیموکا پانی ڈال تر کرکے ایکدن رکھدے جست دوبارہ زندہ ہوجاویگا پھر جست کو گداختہ کرکے سیماب قایم ملاوے اور سیکر رکھے پھر ایک رتی لیکر تولہ تانبہ گلاکر اوپر ڈالے زر ہو گی

جست اور قلعی کشتہ شدہ کا آب لیموں ماؤالحلوة

اگر قلعی دو تولہ کو کڑاہی میں ڈالکر گداز کرکے اور اجوین کی خشکی اور لکڑی دھریک کی گیلی اسمیں پھرتا جاوے اسی طرح ۳ تولہ اجوین خشک ڈال ڈال کر ختم کرے اور لکڑی اجوین کی پھرتا رہے قلعی کشتہ ہوگا پھر اس قلعی کشتہ میں ایک لیموکا پانی ڈالکر کھرل کرے دوسرے روز دوسرے لیموکا پانی ڈالکر کھرل کرے تیسرے روز تیسرے لیموکا پانی ڈالکر کھرل کرے پھر لیموکے پانی میں

تر کرکے رکھے تو قلعی زندہ ہو کر چاندی ہو جاویگی مجرب اور صحیح ہے۔

**جوہر ہڑتال نکالنے کا طریقہ**

ہڑتال ورقیہ آدھ پاؤ صابون پرانا ایک چھٹانک دونو کو ملا کر کھرل کرین

پھر ایک بوتل سیاہ مین ڈالکر تین لیپ مٹی روئی کوٹ سے کرین

بوتل کے نیچے اور گرداگرد سے بھی تین لیپ بقدر انگل موٹا کرین مگر

منہہ بوتل کا اوپر سے دو اڑھائی انگل خالی رکھے لیپ کرے پھر ایک

بڑی ہانڈی مین تین انگل ریت ڈالکر بوتل کو ہانڈی کے اندر کھڑی

کر کے رکھے اور بوتل کا منہہ دو انگل ہانڈی سے باہر رہے پھر ہانڈی

کو ریت سے بھر کر گرداد بوتل کے جو ہانڈی کا منہہ کھلا رہے مٹی سے

بند کردین پھر چولھے پر رکھکر نیچے تیز آگ جلاوے بوتل کا منہہ کھلا رہے

پہلے بوتل مین سے سیاہ دھواں نکلنا شروع ہوگا وہ نکل جانے دین

جب سفید دھواں نکلنے لگے تو موٹا سا روئی کا گالا بوتل کے منہہ پر

رکھدے نیچے تیز آگ جلاتے رہین بارہ پہر تک تمام آگ دین

پھر سرد کر کے بوتل توڑ کر بوتل کے اوپر کے ساتھ مثل دانہ نخود کے

جوہر ہڑتال لگے

سب احتیاط سے اُتار لیے (یعنی جوہر ہڑتال سنبھال کر رکھے)

پھر شورہ قلمی یا پھٹکری کا ہی سُرخ یا پھٹکری سنکھیا پیلا ایک تولہ
پانی لیموں سے تین چار روز تو خوب کھرل کرے پھر آگ پر ڈالکر دیکھ
اگر دھوآں شعلہ نہ ہو تو بس کریں ورنہ ایکدن اور کھرل کریں
جب قائم ہو تو پیالہ جیسا تیل نکالیں

پھر جوہر ہڑتال کو کڑچھی میں ڈالکر آگ پر رکھے پھر اس
تیل کا چوپا چوپا اوپر ڈالتے جاویں جب خشک ہو تو اور ڈال
جوہر ہڑتال قائم ہوکر اکسیر ہوجائیگا

پھر ایک رتی لیکر پاؤ بھر مس گداختہ پر طرح کریں
شمس خجلت دہندہ ہوجاویگا چنیوٹ میں بنایا گیا

## نسخہ مہی و ممسک

پتے ٹاہلی کے اور بہو پھلی کوٹ کر رات کو پانی میں تر کریں
صُبح کو گھوٹ کر کپڑے میں نچوڑ کر مصری ڈال کر سات روز پیئے

معجون میٹھی ممسک مقوی باہ — وزن

[ز]رد سفیدہ مصری شہد گھی پانی ادھرک مساوی

[آ]گ پر پکا کر معجون بناوین

جلاب از مولوی پشاوری

[مغز] جیپولوٹا پتہ اسکا نکالکر کپڑے مین پوٹلی باندھین

اور پانی مین لٹکا کر آگ پر رکھکر پکاوین جب آگ پر دو تین جوش

[آ]جاوین تو پہلا پانی نکالکر اور پھر پانی بھر کر پوٹلی لٹکا کر

پکاوین اسی طرح سات پانی مین پکاوین پھر برابر اسکے

[ک]تیرا سیاہ سیاہ مرچ ملا کر گھوٹ کر گولیان برابر دانہ نخود کے بنا

[ڈا]لین مگر شہد مین ملا کر گولیان باندھین چار گولیان گرم پانی سے کھائین

واسطے اسقاط حمل کے

[م]ٹھے کے پتے جسمین بوریا چھوتر بناتے ہین دو تین مٹھی میٹھے کے

پتے لیکر پانی مین جوشائین جب نصف پانی رہجاوے تو گڑ ملاکر

دو تین مرتبہ پلادین حمل خارج ہوجائیگا

دیگر ریٹھا مین سے گٹھک نکالکر چھلکا باریک کرکے بقدر بیر

پانی سے گولیان بناکر حاملہ کو ایک ایک مرتبہ کرکے تین گولیان کھلائین

## نسوار دافع درد دندان

جسطرف درد ہو اُس طرف ناک میں چڑھائیں

گیری تین ماشہ ریشم ماشہ نوشادر ڈیڑھ ماشہ مازو نصف ماشہ

مرچ سیاہ گلی یکعدد باریک کرکے نسوار چڑھائیں

## برائے درد اعضا

حرمل کے دانوں کو شیر اک میں تر کرکے خشک کریں پھر شیر اک

میں تر کرکے خشک کرکے پیسکر ڈولی میں ڈالکر اکتالیس

مینگن میں دفن کریں پھر گولیاں لقدر بیر باندھیں اور صبح شام

## برائے درد مفاصل و درد اعضا

ہڑتال کو ٹھنڈا کے پانی میں ترکرکے نیچے اوپر ابرک کے ورقیہ

ورق رکھکر توے پر رکھیں اور اوپر پتھر رکھیں نیچے آگ

جلائیں ہڑتال جلکر کھاکر بیٹھ جائیگی پھر ایکچاول منقہ میں

یا مکھن میں ڈالکر کھائیں

## برائے دفع و باکرم شکم

کمیلہ تولہ اور تیل سرسوں تولہ و شیر پھٹکی لے ملا کر پلائیں کیڑے

پیٹ کے نکل جاویں یا کمیلہ کو دہی میں ملا کر کھلا دیں

## برائے دفع سوزاک

چھی میں ایک تولہ سیماب کے نیچے اوپر دو تولہ کھیلہ دیگر نرم آگ پر
ین آمیز ہو جاوینگے پھر تیسرا حصہ قلمی شورہ ملا کر کھرل کریں
و زرد کھلاویں سوزاک کو نافع ہوگا سیماب قائم
وگا

سنکھیا کے لیے نسخہ شمسی صحیح مجرب آزمودہ

ال ورقیہ یا سنکھیا پیلا کو راکھ پھکنڈا کے داب میں دیگر
ے ایک لوٹے میں راکھ پھکنڈا بھر کر درمیان میں ہڑتال
سنکھیا دیکر آگ پر رکھیں اگر دھواں نکلے تو اور
راکھ پھکنڈا اوپر ڈالکر دھواں بند کرتے رہیں جب
دھواں نکلنا موقوف ہو تو بس کریں اور سکر ہوا میں
رکھیں ایک دن رکھنے سے تیل ہوگا پھر ایک چھٹانک
سبز آب نمک بازاری ملا کر پارہ کو کڑھی میں ڈالکر
نرم آگ پر [illegible] اوپر تھوڑا دیں
تو پارہ قائم ہوگا ایک رتی تا تین تولہ کو
زر کریگا

## * برائے زخم ہر قسم

سنڈھ ہردل کچی سانولی تیل تلاں زخم پر باندھیں
۶ ماشہ ۶ ماشہ ۱ تولہ ۳ تولہ

## * تیل لگانا آملے سار کا

اول تین سیر لوٹا کھار کو مگر ۱۲ باراں لوٹے پانی میں تر کریں
آٹھ پہر کے بعد مقطر صاف لگا لکر آگ پر رکھکر سب پانی خشک کریں
پھر وزن کریں نمک سجی کا ایک پاؤ نمک میں لوٹا پانی
ڈالکر اس حساب سے پانی ڈالکر پھر بھگو کر رکھیں ۸ ہشت پہر کے بعد مقطر
صاف لیکر آگ پر رکھکر خشک کریں اسی ترکیب سے چودان بار
مقطر لے لیکر آگ پر خشک کرتے رہیں مگر چودہویں بار خشک نہ ہوگا
لوٹے کھار کا تیل آگ پر ہو جائیگا دیگر ترکیب یہ ہے کہ
لوٹے کھار آدھ سیر چونا آن بجھا ایک سیر دونو کو پانی میں بھگو
ایکدن کے بعد مقطر صاف لیکر آگ پر رکھکر خشک کرکے ایک پاؤ پانی
کا ڈالکر آگ پر خشک کریں پھر دوسری تیسری مرتبہ بھی ایک ایک

ی کلکل کا نمک کو تاکھار میں ڈالکر آگ پر خشک کریں
یری مرتبہ تیل ہو جائیگا اور بہت تیز ہو گا جس دھات
تیل کرنا ہو اُس دھات کو کرچھی میں ڈالکر آگ پر رکھکر
ور قطرہ قطرہ اِس تیل کا اوپر ڈالکر خشک کریں
رہ دھات خود بخود آگ پر تیل ہو جاویگی اور یہ سبھی کا تیل
کندھک ہرتال پھٹکری کافور نوشادر شورہ
نیلا تھوتھا ہیرا کسیس شنگرف سنکھیا دار چکنہ رسکپور
بلکہ پتھروں کو بھی تیل کر دیتا ہے

## نسخہ ممسک امساک کا

سیماب تولہ آملہ سار دو تولہ تین چار روز کھرل کریں تاکہ
چمک سیماب باقی نہ رہے پھر کالی چار تولہ ملا کر چار روز
کھرل کریں پس گولیاں بقدر مرچ سیاہ کے باندھکر رکھیں
اور ایک گولی دودھ سے کھایا کریں صبح و شام

برائے دفع درد ریح و ہاضمہ

سنکھیا سفید انگشت ماشہ پتے بیری کے ڈنڈیاں دور کر کے تین ماشے ملا کر بہت کھرل کریں پھر بقدر دانہ موٹھ کے گولیاں باندھیں

سفوف ممسک کثیرا ست

مولی کے بیج لیکر دودھ میں تر کر کے رات کو رکھے صبح کو گھوٹ کر سفوف بنا کر رکھے اور کھنڈ ملا کر کھائے

نسخہ شمسی

کنیر سفید جسکو گنڈھیرا کہتے ہیں اسکے پھولوں کا پانی ایک پاؤ لیکر سیماب کو کڑھی میں ڈالکر نرم آگ پر رکھکر اوپر گنڈھیرا کا چویا دیں سیماب قائم گرہ ہوگا پھر گرہ کو ڈولی میں ڈالکر دو تولہ پانی گنڈھیرے کے پھولوں کا ڈالکر ڈولی کا منہ بند کر کے گل حکمت کریں اور ایک گڑھا میں لصف تک ریت ہوئی ڈالکر اوپر ڈولی رکھکر پھر اوپر ریت ڈالکر جوان کریگا

نیچے آگ جلائیں جب ریت پر دانے ڈالنے سے تڑک جائیں (یعنی بھون)
تو ہنڈی کو سرد کر کے ڈلی کو نکالکر پارہ نکالیں
شگفتہ ہوگا سنبھال کر رکھیں پھر ایک تولہ تانبا گلا کر رتی پارہ (یا چاندی)
ڈالیں زر ہوگا — اگر قلعی اور ریت ڈالیں تو چاندی ہوگی

## نسخہ اکسیری قوت باہ

سیماب آملسار ہڑتال ورقیہ ایک ایک تولہ لیکر تیل سرسوں
یا روغن مادہ گاؤ کا قطرہ قطرہ ڈالکر آٹھ روز
کھرل کریں پھر کسی چھڑ نالے پر بیٹھکر پانی ڈال ڈال کر
ملے اور آہستہ پانی گراتا رہے باراں گھڑے پانی کے
اس کے دھونے میں خرچ ہونگے پھر ذرہ ذرہ کھاؤ

## نسخہ شنگرف کا واسطے قوت باہ کے

روغن و شہد و بھلاوہ ٹوپی دور کیا ہوا چھ چھ ماسہ
پھر شنگرف تولہ کی ڈلی کو کڑاہی میں ڈالیں پھر بھلاوہ
ذرا ذرا کر کے اوپر ڈالے پھر روغن شہد بھی ڈالکر آگ پر رکھیں

جب سب چیزیں جل جاویں تو کڑاہی کو اُتار کر شنگرف نکال لیں اور
یہ شنگرف قوت باہ کیواسطے اکسیر ہوگا ایک رتی یا دو رتی کھا
اور جو خاکستر کڑاہی میں ہوگی وہ بھی کھانے سے قوت باہ کو

## نسخہ اکسیری سیماب چاٹنے والا

سیماب آدھ سیر کھیتہ کو ڈولی میں ڈالکر اوپر پانی گوار
کے پتوں کا اور بورہ گوانہ کا آدھ آدھ سیر ڈالیں
اور ڈولی کا منہہ بند نہ کریں کھلا رہے پھر ڈولی کو ایک
چالی کے اندر رکھیں اور ڈولی کے گرداگرد نمک اکسیر اور
پھٹکری اکسیر ملا کر سیکر ڈولی کے گرداگرد ڈالیں ڈولی
منہہ پر نہ ڈالیں پھر دوسری چالی کو اُلٹا اُسکے منہہ پر
رکھیں اور دونوں ہانڈیوں کے منہہ مٹی لگا کر مضبوط بند کر
اور ہانڈیوں کو اسطرح جوڑیں . اور آگپر رکھکر نیچے
آٹھ پہر آگ جلائیں سیماب تمام اُڑ کر اوپر کی ہانڈی
میں لگ جاویگا ہانڈیوں کو ٹھنڈا کر کے اوپر کی ہانڈی
سب جوہر سیماب اُتار لیں یہ ایک مرتبہ کا عمل ہوا

اسی طرح سات مرتبہ عمل کریں یعنے سات مرتبہ آگ دے دیکر جو ہر اڑاوے
اور ہر بار آب گوانہ اور پورہ گوانہ اور نمک اور پھٹکری ہمراہ
شامل کرتے رہیں ساتویں مرتبہ عمل کرکے سب جوہر لگا لکر رکھے
اس کے واسطے قوت باہ کیواسطے کافی ہونگے اور ایکبہ اسکا
دو بھر قلعی گداختہ پر طرح کرنے سے چاندی خالص ہوگی

## کشتہ شنگرف بھی ممسک

گوانہ یعنے گھیوانہ کے پتوں کے نگدے پنج سیر ساہی میں ایک تولہ
شنگرف کی ڈلی لیکر گٹھری کرکے سوا پاپختہ کی آگ گڑھے
میں دے سات مرتبہ یہ عمل کرنے سفید کشتہ ہوگا
اگر ذرا زیتی قراری ہوجاویگا مگر کھانے میں بہت فائدہ دیگا

## شنگرف کا قائم کرنا بلغم کی تمام مرضوں کیواسطے

ایکتولہ شنگرف کی ڈلی پر چار تولہ سوت کچا لپیٹ کر گولہ بناو
پھر اس گولہ کو ایک پیالہ میں رکھکر اوپر ایک کوئلہ آگ کا
رکھدے ایسی جگہ رکھے جہاں ہوا نہ ہو جب گولہ جل جاوے تو شنگرف سفید کشتہ نکالے

تیل کا نور کا قطرہ قطرہ ڈالکر سیماب کو کھرل کرین تو سیماب گرہ کیتہ
ہو جائیگا پھیر سیماب گرہ کو ایک ڈولی مین ڈالکر منہہ بند کرکے
گل حکمت کرین اور ڈولی کو ایک ہانڈی کے اندر رکھکر ہانڈی کو
ہانڈی کا منہہ و بند کرین
ولی ریت سے بہر دین اور چولھے پر رکھکر نیچے آگ جلائین
جب ریت گرم ہو تو کچھ دانے ریت کے اوپر ڈالین جب دانے
تڑک کر پھوٹنے جاوین تو ہانڈی کو اتار کر ٹھنڈا کرکے
ڈولی نکالکر پارے کا کشتہ نکال لین اور پیسکر نگاہ رکھین
پھیر اسی پارہ کشتہ کی ایک رتی لیکر تولہ چاندی یا تولہ مس کو
گلا کر اوپر طرح کرین تو سونا ہوجائیگا اگر قلعی تولہ پر ایک رتی ڈالین
تو چاندی ہوگی اگر یہ کشتہ پارے کا مکھن مین ڈالکر بوڑھے
کو کھلائیں تو بوڑھا از سر نو جوان ہو جاویگا بال سیاہ
ہو جائینگے طاقت جوانی کی آجائیگی اگر آنکھ مین ڈالین
تو ممیرے کا کام دیگا دن کو تارے نظر آئینگے موتیابند دور ہوگا

نسخہ مبہی ممسک

اول دال ماش مقشر چھلکا اتارا ہوا خشک کرکے مساوی بتاشے
ملا کر گھوٹیں اور شیر بوہڑ کا ملا کر سحق کرکے گولیاں برابر بیر کے
باندھیں ایک گولی کھا کر اوپر سے ایک گھونٹ روغن زرد کا پیئے

کشتہ تانبا برنگ سفید

سنکھیا سفید کو کنوار گندل کے غلاف میں سحق کرکے تانبے کے پترے
پر لیپ کرکے سکھائیں اور نیلا دھار تو بیر لوں پر ہوتا ہے
اسکو کوٹ کر ایک پیالہ نگرے میں دیکر کپڑ مٹی کرکے دس پارہ
سیر اوپلوں کی آگ گڑھے میں دیں تو کشتہ برنگ سفید ہو
اس کشتہ سے دو چند پارہ ملا کر رگڑیں پارہ گرہ گولی ہوگا
پھر انہی کھٹی کے ایک پیالہ نگرے میں دیکر کپڑ مٹی کرکے ایک سیر اوپلوں
کی آگ دیوے ۔ نکالکر پیس لیں کشتہ ہوگا کھانے میں اکسیر ہوگا
اگر سیر قلعی پر ایک تولہ کشتہ ڈالیں تو چاندی ہو جائیگی

## کشتہ شنگرف

دُنبی لاٹ والے کے پتّے مین شنگرف تولہ کو تین دن کھرل کرین اور گولی بناکر ایکپاؤ آٹا گوندھکر اُسکے بیچمین گولی دیکر آٹے کو لپیٹ کر پیڑا بنایئں اور آتش ہنگن مین دفن کرین کشتہ ہوگا ایکرتی کُشتہ مکھن مین ڈالکر کھایئں امساک بند ہین کریگا۔

## کشتہ شنگرف کا مویہ کرکے سونا بنانا

سنکھیا پیلا ایکتولہ کاہی سُرخ دوتولہ شورہ قلمی چار تولہ تینوں کو آب لیمو سے چھے سات روز خوب کھرل کرین تاکہ قائم ہو پھر پتال جنتر تیل نکالین اور شنگرف دوتولہ کو کڑھی مین رکھکر اوپر اس تیل کا چوپا دیتے جایئں شنگرف مویہ قائم ہوگا ایکرتی شنگرف کی تولہ تانبے یا تولہ چاندی گداختہ پر ڈالیں سونا مقبول بازار ہوگا درست اور صحیح ہے بہت درست ہے

## نسخہ امساک بند ہین کا

کُمیلہ ایکپاؤ لیکر ذرہ ذرہ کرکے کوٹین اور لونگ دو سر ساہی



جیفل ایکتولہ جلوتری ایکتولہ کیسر تین ماشہ ملاکر دودھ میں
کھرل کرین پھر پتال جنتر تیل نکالین یہ تیل رتی دو رتی
کھنڈ مین ملاکر کھائیں امساک قوت کو بیحد بڑھاوے
اگر سیماب ایکتولہ کو اڑھائی تولہ تیل مذکورہ مین کھرل
کرے تو سیماب قایم گرہ ہوگا پھر ڈولی مین بند کرکے
اڑھائی پاؤ اوپلوں کی آگ دے تو سیماب کشتہ ہوگا
پھر ایکرتی کشتہ سیماب کی تولہ مس کو خستہ پر ڈالیں زر ہو
اگر رتی دو رتی یہ کشتہ سیماب مکھن مین ڈالکر کھائے تو
امساک بیحد ہوگا



فولاد ایکتولہ بورہ کرکے اور نمک شیشہ ایکتولہ دونو کو سرکہ
مین ایک پہر کھرل کرین اور سرکہ سے تر کرکے تین روز رکھیں
بعد تین روز کے پھر ایک پہر کھرل کرکے

اسی طرح تین بار عمل کرکے تو روز گزشتہ ہونگے
اُر کٹھالی میں ڈالکر سوہاگہ دیکر خوب چرخدین پانی ہوکر
رہ ہوگا پھر آدھ سیر قلعی بھی اُسی میں ڈالدے گداز ہوکر
سب چاندی ہوجائیگی

## نسخہ نقری

سیپی کا بورہ سرمہ سیاہی سیماب تین ماشہ سنکھیا سفید تین ماشہ
ی تین ماشہ نیلا تھوتھا تین ماشہ کٹھالی مین سب کو
ر چرخدین جب پانی ہوجاوے تو باہر نکالین
سپید مثل چاندی کے ہوگا — پھر قلعی ایکپاؤ
ساتھ ملاکر چاندی بنالین

## واقعہ بھس اور پادی

ئین کو شیر مین ترکرکے چند روز رکھین پانچ روز کے بعد

## فولاد کا کشتہ

ہاتھی سونڈی یعنی بسرا بوٹی کے پانی میں بورہ فولاد کو سات سات روز تین مرتبہ تر کریں پھر دہی کھٹی ترش میں سات روز تر کر کے رکھیں فولاد کشتہ ہو گا ×

## تانبا کشتہ برنگ سفید

چترا بوٹی کی پھول ایک پاؤ کے نگدے میں تانبا دیکر پیندا ان آگ میں کی کشتہ برنگ سفید ہو گا

نسخہ تپ از شناسی ہندو بزرگ

شورہ ایک پاؤ کو آگ پر رکھ کر مرچ سیاہ دو چھٹانک لیسی ہوئی کی اوپر چھڑکیں تو شورہ قائم ہو گا پھر ایک رتی کشتہ شورہ کا تھوڑے گڑ میں لپیٹ کر اوپر ایک پتا پیاز کا لپیٹ بیمار تپ والے کو کھلا دیں تو تپ دق تپ چوتھا تپ تریجا ہر قسم کا تپ دو دن میں دور ہو جائیگا یہ نسخہ مثل جادو کے ہے

نسخہ بواسیر

چھانا کا آٹا تین ماشہ دہی سے کھاوے

نسخہ دفع بادی درد شکم قبض کشا کیر و دفع جذام کو ترکے

حنظل یعنے تماں سبز کوٹ کر دیگچی میں ڈالے اور آگ پر ر
سا پھر پانی نچوڑ کر نکال لے مساوی کھنڈ ملا کر آگ پر قوام کر
پھر واسطے ہاضمہ دردِ شکم اور واسطے دفع بلغم بادی کے اور
نافع ہے

## واسطے ہضم طعام کے کامل نسخہ

سونف انیسیر کو کوٹ پیسکر کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھکر پا
راکھ کر کے پانی تین سیر بھگوئے دو دن کے بعد مقطر
آگ پر رکھکر سب پانی خشک کر کے نمک بناوے پھر اسمیں
ڈالکر انکوں رکھکر مقطر صاف لیکر آگ پر سب مقطر خشک
تیسری مرتبہ بھی یہی عمل کرے نمک صاف کڑاہی میں
پھر لیکر گولی یا دو رتی پتاشے میں ڈالکر کھلاوے دانتوں
کو لگنے نہ دے کیونکہ مضر ہے

## ترکیب کشتہ قلعی

قلعی تولہ کو گلا کر پارہ تولہ ملا کر گرہ بناوے پہلے ایک
میں چھٹانک اجوین ڈالے اوپر گرہ رکھے پھر اوپر دو چھٹانک اجوین
اور ڈولی کا منہہ بند کر کے گل حکمت کر کے دو سیر لیٹا تشا
گرھے میں دے مگر ایسی جگہہ آگ دے جہاں ہوا نہ ہو

## کشتہ قلعی ایک اسطرح اچھا ہے

مولی ہر پرتوں کو پانی میں تر رکھیں جب نرم ہو جاویں تو انکو گٹھلی لگا لکر ہر ایک پرت میں ماشہ ماشہ قلعی کا ڈالکر تاگے سے باندھیں پھر سب پرتوں کو پارچہ یعنی کپڑے میں باندھکر اوپر سوا سیر کپڑا لپیٹ کر گیند کی طرح بناوے اور اوپر رسی مضبوط باندھکر گیند کو پختہ کرکے اوپر ایک لیپ کیچڑ کی بھری ہوئی لپیٹ دے اور گڑھے میں چار پانچ سیر کی آگ دے کشتہ ہوگا ایک رتی مکھن میں ڈالکر مریض کو کھلائیں

## کشتہ تانبا برنگ سفید از مولوی خدا بخش

پھوکر مول جسکو سر مکھو بھی کہتے ہیں اسکی جڑھ ڈھائی تولہ اور ترائی ٹھکری کسے ویرانہ تھیہ کی ایک تولہ اور سنکھیا سفید ڈھائی تولہ تینوں کو للی بوٹی کے پانی میں تین روز کھرل کریں اور اسکا نوتہ بنا کر ڈالے درمیان میں پانچ تولہ مس کا پترا دیکر لپیٹے اور اوپر آدھ سیر کپڑا لپیٹ کر گل حکمت کرکے بڑی اینڈ تھاپیوں کی آگ گڑھے میں دے کشتہ برنگ سفید ہوگا ایک ماشہ کشتہ کا تولہ قلعی گداختہ پر ڈالے چاندی خالص ہوگی

برائے موتیابند

سالک از مولوی بوسالی پیرمرد برائے موتیابند

ہریڑاں بہیڑے آملے دھنیان زنگ ہریڑ اور تین قسم کی اجوین
نگمان مرچ سیاہ الائچی دانہ کلان برابر وزن لیکر کھوٹ کر باریک کریں
اور ایکتولہ اس سب دوا مسحوقہ کا لیکر پانی دو تولہ مین رات کو
ترکرین صبح کو سلائی پانی سے تر کر کے آنکھ مین ڈالے اور
باقی دوا مسحوقہ مین چار مغز اور مغز بادام بھی ڈالکر اور
برابر کل دوائی کے ملاکر کھوٹ کر رکھین اور ایکسال روزانہ کھائیں
ناغہ نہ کرین موتیابند کو شفا ہوگی

۴۳ از مولوی احمدی

لوٹا کھار تین پاؤ کو پیسکر ڈیڑھ لوٹا پانی مین تر کر کے
آٹھ پہر رکھین پھر مقطر صاف نکالکر نوشادر سوہاگہ ایک ایک
اور ایکتولہ سونا مکھی باریک کرکے ہانڈی مین ڈالکر اور پانی
مقطر کا بھی ڈالدے اور ہانڈی کا منہہ کھلا رکھکر نیچے آگ جلا
سب پانی خشک کردین مگر خشک ہونے مین تھوڑی تری

شک ہو کر مانند مسکہ کے ہوگا پھر پتال جنتر تیل نکال لیں

سیماب تولہ قلعی تولہ کی گندھک کر کے پیس لیں اور آملے سار

ماشہ بھی شامل کر کے تینوں کو کھرل کریں پھر کڑھی میں ڈالکر

پیر رکھکر ایک پہر اس تیل کو قطرہ قطرہ ڈالکر خشک کرتے رہیں

پھر دوا کو کھرل کر کے مٹی کے کوزے میں ڈالکر بند کر کے آدھ سیر کی آگ دیں

جب سرد ہو کشتہ کو تیل مذکورہ سے اور آملہ سار چھ ماشہ دوبارہ ملاکر کھرل کر کے پھر مٹی کے کوزے

میں بند کر کے آدھ سیر کی آگ دیں اسی طرح تین بار آگ دیں

یہ کشتہ اکسیر ہوگا وزن چاول خوراک ہے واسطے کل مرضوں

کے دفع کرنے کے اور کوڑھ جذام اور واسطے امساک قوت باہ کے ہے

[illegible] اور آملہ سار [illegible] اٹھا دیں

## ایضاً نسخہ بالا مذکورہ اکسیر شمسی

سیماب ایک تولہ جست ایک تولہ جست کو پگھلا کر پارہ ملا کر کھرل کر کے

پیس لیں اور چھ ماشہ آملے سار بھی ملا کر پیسیں پھر کڑھی میں

ڈالکر آگ پر رکھکر اوپر تیل سبھی کا قطرہ قطرہ چویا دیں آٹھ مرتبہ چویا دیں

(سجی کے تیل کے چوبا دینے کا یہ مطلب ہے کہ تیل سے سیماب جست آملے
قائم موم ہو جاتے ہیں) پھر مٹی کے بوتے یا ڈولی میں بند کر کے
آدھ سیر کی آگ دیں جب سرد ہو تو کشتہ کو نکالکر پیسے اور چھ
تولہ سار ملا کر سحق کر کے کرچھی میں رکھکر اوپر تیل سجی کا آگ پر
کر آٹھ مرتبہ چوبا دیں پھر بوتے میں بند کر کے آدھ سیر کی آگ دیں
پھر نکالکر سہ بارہ بھی چھ ماشہ آملے سار ملا کر سحق کر کے کرچھی
میں ڈالکر اوپر تیل سجی کا آٹھ بار چوبا دیکر ڈولی میں بند کر کے آدھ سیر
کی آگ دیں یہ پارے جست کا کشتہ ہوگا پھر ایک رتی یہ کشتہ
تولہ تانبے کو گلا کر اوپر طرح کریں تو سونا المقبول بازار ہوگا درست

ان از مولوی احمدی کشتہ تانبا بر رنگ سفید

مغز جیولوٹا ۲ تولہ مغز تخم ہر تولی ۲ تولہ شیر ڈنڈا تھوہر ۲ تولہ
سحق کر کے رکھیں (اصل ایک تولہ تانبے کے پترے کو آگ میں سرخ
اکیس مرتبہ آک کے دودھ میں بجھائیں) پھر پہلی دواؤں میں سے
کو اوپر لپیٹ کر گولہ بنا کر ڈولی میں رکھیں اور ڈولی کا منہ بند کر
گل حکمت کر کے پندرہ بیس سیر اوپلوں کی گڑھے میں آگ دیں جب
سرد ہو نکال لیں کشتہ بر رنگ سفید ہوگا۔

۱۳۷

نسخہ ✱ شنگرف کا سفید کشتہ کرنا

کپڑے کو آک کے دودھ مین تر کرکے شنگرف کی ڈلی پر لپیٹین
پھر خشک کرین پھر آک کے دودھ سے تر کرکے سکھائیں
اسی طرح سات مرتبہ آک کے دودھ سے تر کرین اور سات مرتبہ سکھائیں
پھر ڈولی مین بند کرکے آدھ سیر اوپلون کی گرھے مین آگ دین

✱ نسخہ امراض چشم

سفیدہ کاشغری توتیا کباب چینی مصری کالی
مساوی لیکر پیسکر آنکھ مین ڈالین مفید ہوگا

✱ کشتہ ہرتال کا واسطے ہر مرض کے

ہرتال ورقیہ ایک پاؤ لیکر ایک نڈی مین پانچ سیر آک کا
نیچے اوپر ہرتال کے دیکر ہانڈی کا منہ بند کرکے ایک گرھے مین
نیچے گرد مینگن بکری کی دیکر آگ دے جب پتے جل جاوین تو ہانڈی

تھال کو چولھے پر رکھکر نیچے چراغ مٹی کا بڑا جسمیں بتی ایک انگل
ہو تیل سے بھر کر جلا کر رکھے جب ڈیڑھ پاؤ تیل جل جاوے
بس کرین سرد کرکے اوپر کے پیالے کے ساتھ جو بر لگے ہونگے
کرکے رکھین ایک سلائی آنکھ مین ڈالے سب مرضیں دور ہوں

## دوا چشم بہت مفید نافع

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نیلی سیپی | موتی سیپی | پھٹکری بریان | کچور | نکھاس |
| ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۵ ماشہ | ۱۰ ماشہ | ڈھائی ۲½ ماشہ |

سب کو کھرل کرکے شیشی مین ڈالکر رکھین اور سلائی سے ڈالین

## دوا نافع چشم

سیماب ۱۲ ماشہ جست صاف شدہ ۱ تولہ جست کو آگ سے گلا کر سیماب ملا کر پیس لین
اور سرمہ ۱ تولہ سب کو چنبے کی کلیوں کے پانی سے کھرل کرین
جتنا زیادہ کھرل ہوگا زیادہ فائدہ دیگا پھر گلاب کے پانی سے کھرل
کرین پھر لیموں کے پانی سے ایک ایک گھنٹہ کھرل کرکے خشک مثل سرمہ کے کرین
اور سلائی سے آنکھ مین ڈالے

## دوا نافع چشم ×

سرمہ سرخ تخم کلف موتی سچے برابر وزن لاکر شبنم کی کلیوں کے پانی یا عرق گلاب میں کھرل کرکے سرمہ بنائیں

## کشتہ تانبا ×

اٹ سٹ چھوٹی سرخ ڈنڈی والی ایکپاؤ کوٹ کر نگدہ بنا کر درمیان میں ایک پیترا تانبے کا دیکر کپڑ مٹی کرکے دو بڑی تھالی میں بند کرکے گڑھے میں پھر تیس سیر اوپر نیچے تھاپیاں توڑ کر لگائیں اور آگ لگائیں جب سرد ہو نکال کر پیسکر رکھیں ایک کھ کافی ہوگا

## نسخہ قمری ×

۹ مردہ سنگ شنگرف آملے سار سیماب نوشادر سوہاگہ ہڑتال ورقیہ سنکھیا دار چکنا ایک ایک ماشہ پھٹکڑی دو ماشہ لوٹا کھار دو ماشہ سب کو اور دھتورہ کے پانی میں ایک ایک پہر کھرل کریں اور ٹکی بنا کر چاندی کی دو کٹوریاں تین تین ماشہ کی بنوا کر ایک کٹوری میں ٹکی مذکور رکھکر اوپر دوسری کٹوری چاندی کی دیکر مضبوط باندھکر اوپر آٹا گندم کا ایک چھٹانک لیپ کریں جب سوکھ جاوے تو ماشے آٹے چھٹانک کا اوپر لیپ کرکے دھوپ میں

کھائیں پھر اوپر کپڑ مٹی کر کے سکھائیں پھر ڈھائی یاؤ اوپلوں کی گڑھے میں
رکھ دیں جب ٹھنڈا ہو جائے تو جب آگ سرد ہو تو نکال کر سیسہ ایک رتی کشتہ کو
ایک ماشہ کے مس گداختہ پر طرح کریں چاندی خالص ہو گی

## مربا ہریڑاں

ہریڑاں موٹیاں آدھ سیر سات پیالے پانی ڈالکر بھگوئیں
نو دن کے بعد ہریڑاں نکال کر پیچھ کر کڑاہی میں ڈالکر
آگ پر رکھیں اور آدھ سیر گھی گائے کا بھی ڈالکر آگ پر بریان
کریں جب ہریڑاں سرخ ہو جاویں آگ سے نیچے اتار کر
سرد کر کے گھی کو نکال لیں اور کھنڈ سفید آدھ سیر اور پانی
ہریڑاں والا جسمیں بھگوئی تھیں ڈالکر آگ پر لگائیں
اور ایک دو تولے دانہ الائچی کلاں والائچی خورد دار چینی
ایک ایک تولہ پیس کر ڈالکر قوام کریں اور رکھیں

## نسخہ برائے سرخی چشم کے

## برائے دفع سرخی چشم کے

پھٹکڑی پھول کی ہوئی اور زنگ ہریڑ پانی میں اسقدر رگڑیں کہ پانی کا رنگ سیاہ ہوجاوے پھر اس پانی کا آنکھ پر لیپ کریں

## نسخہ روشنائی چشم کا

| سرمہ اصفہانی | سیماب | سکہ | سر دہنی | مشک | کافور | سیپی |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱ تولہ | ۳ ماشہ | ۳ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ | ۱ ماشہ |

سمندر جھاگ اول سکہ کو گلا کر سیماب ڈالکر سرد کرکے پیس

۱ ماشہ

پھر سب دوائیں ملا کر کھرل کریں اور کلیان چینہ کا پانی اور گلاب تھوڑا تھوڑا ڈالکر کھرل کریں اور سلائی سے آنکھ میں ڈالیں اور بعض شناسیوں حکیموں کا قول ہے کہ تخم کلف موتی سیپ

۳ ماشہ ۳ ماشہ

بھی ہمراہ شامل کرکے کحل البصر بنائیں

کیسکری پتھری شفا نہ کشتہ کچھو کا بہت اکسیر ہے
کچھو سیاہ ڈولی میں بند کرکے جلا ۱۱ ء

ملایا ہوئے آدھہ ماشہ مکھن میں ڈالکر کھلائیں پتھری کو ریزہ ریزہ کر کے نکال دیگا

## پارہ کا گڑھ کرنا اور پھل شورہ کرنا

(۱۱) شورہ قلمی تین تولہ باریک پیسکر کڑاہی میں ڈالیں اوپر دو تولہ نیلا تھوتھا باریک شدہ ڈالیں اور ۲ انگل سے درمیان میں گڑھا کرکے سیماب دو تولہ ڈالیں پھر اوپر دو تولہ نیلا تھوتھا مسحوق ڈالے پھر اوپر شورہ قلمی تین تولہ ڈالکر اوپر ایک پیالہ دیکر ڈھانک دیں اور پیالے پر ایک پتھر رکھدیں پھر کڑاہی میں پانی اسقدر ڈالیں کہ پیالے کے اوپر دو اڑھائی انگل پانی چڑھ جاوے نیچے آگ جلائیں جب پانی تو دس انگل جل جاوے اور چہارم حصہ پانی باقی رہ جاوے تو سرد کرکے رکھیں دوسری کڑاہی میں سب پانی نکال کر رکھیں کڑاہی کے اندر سیماب مسکہ شدہ ہوگا پانی سے دھو کر گولی بنالیں اور دوسری کڑاہی میں جو پانی شورہ والا ہے اسکو آگ پر رکھکر خشک کر لیا

چیکیاں دین تو شورہ قایم ہو جاٰیگا پھر شورہ منجمد کو آب لیموں
یا زردی بیضہ میں کھرل کرکے پتال جنتر تیل نکال لیں
سنکھیے سرخ کا ہی تیلے تھوتھے کا تیل نکل آیگا پارے کو
آگیر رکھکر اگر تقطیر کریں تو پارہ گرہ قایم ہوگا اگر شنگرف
پر اسس تیل کو تقطیر کریں تو شنگرف مومیہ قایم رنگ د

نسخہ از مولوی لولاکی تیل لوناکھار نکالنا

سو سیر لوناکھار لیکر باریک کرکے تین لوٹے پانی مین بھگو دے
تین روز کے بعد مقطر صاف لیکر آگیر رکھکر خشک کرے جب نہ
جمنے کے تھوڑا نمناک پانی رہجاوے تو پھر تین لوٹے پانی ڈ
بھگو دے پھر تین دن کے بعد مقطر لیکر آگیر رکھکر پھر خشک کر
پھر ایکسیر سرکہ تند تیز اسمین ڈالکر ایکرات رکھے دوسرے د
مقطر صاف لیکر بوتل مین ڈالکر حفاظت سے رکھے یہ تیزاب
ہوگا ہر ایک دھات کو قایم اور محلول کریگا اگر سیماب کو آگیر رکھ

## کشتہ ہڑتال کیسری

اگر سو سیر لوٹا کھار کا تین مرتبہ مقطر لیکر آگپر خشک کرکے
پھر ایک کڑاہی مین دو تولہ نمک کھار بچھا کر اوپر ہڑتال ڈلی رکھین
پھر اوپر چار تولہ نمک کھار ڈالکر آگپر رکھین جہان سے دھوان
نکلنے لگے اوپر تھوڑا نمک کھار کا ڈالکر دھوان بند کردین
جب دھوان نکلنا بند ہو تو اوپر ایک پیالہ دیکر گرداگرد اوپر
ریت ڈالکر کڑاہی کو بھردین پھر نیچے نرم نرم آگ
چار پہر جلائین پھر چار پہر اسی آگ پر رکھی رہنے
دین بعدہ کڑاہی کو چولھے سے اتار کر باحتیاط سب ریت
نکال کر پیالہ اتار کر نیچے سے نمک کھار کا سنبھال رکھین
پھر کام آئیگا اور ہڑتال کو پیس کر

## دیگر صحیح ترکیب ایسنس تیل کیمیائی

چھلکا انڈوں کا آدھ سیر پپیا آدھ سیر کسی برتن میں الگ
بند کر کے کمہار کی آوی میں رکھدیں جب آوی سرد ہو تو نکال
گھوٹ کر ایکسیر سرکہ تند تیز اسمین ڈالدیں مگر جلدی
اوپر سے ڈھانکدیں کیونکہ اسکو آگ لگجاتی ہے جب جوش
کھاکر ٹھنڈا ہوجائے تو ایکدن ڈھانک کر رکھدیں تاکہ ہوا
نہ پڑے دوسرے دن مقطر صاف کپڑے میں لیکر شیشی
ڈالکر بحفاظت رکھیں یہ تیزآب کل دھاتوں کو
اور قایم کرتا ہے یعنی پارہ یا گندھک سنکھیا پھٹکری ہڑتال
دارچکنہ منچھل وغیرہ کو اگر کرچھی میں رکھکر آگپر رکھیں
اور اس تیزآب کا اوپر چوبادیں تو سب دھاتیں قائم ہو
جاتی ہیں پھر طرح کے کام آتی ہیں سونا بناتی ہیں مجھ

## ٭ نسخہ امراض چشم کا مفید نافع

بُورہ کیہو و بُورہ چاندی ایک ایک تولہ اور جست ایک تولہ کو آگ پر گلا کر
ایک تولہ سیماب ڈالکر ملاوین پھر چارون کو عرق سونف مین
سات آٹھ روز خوب کھرل کرین تاکہ مثل سُرمہ کی ہو

## ٭ برائے چشم

آک کی جڑھ کی مڈھی مین سُوراخ کرکے سُرمہ تولہ دو تولہ
کی ڈلی اسمین دیکر پھر بُورہ آک سے بھر کر گیر مٹی کر کے
دس سیر آگ دین جب سرد ہو نکالکر مکھن تین ماشہ
ملاکر خوب کھرل کرکے سُرمہ کرین اور آنکھ مین سلائی سے ڈالین

## ٭ سُرمہ واسطے روشنائی چشم

سُرمہ بیج کلف سیماب برگ تلسی پیاز بو سب کو کھرل کر کے
۲ تولہ ۵ دانہ ۳ ماشہ ۲ تولہ
آنکھ مین سلائی سے ڈالین

نسخہ سرمہ چشم

سرمہ اصفہانی یا پچیماشہ ماميران چینی ایکماشہ سیتھا ڈیڑھ ماشہ
تخم کلف وسمہ دو ماشہ کھرل کرکے رکھیں اور سلائی سے آنکھ میں ڈالیں

سرمہ چشم

رسوت دو تولہ کھرل کرکے ایکپاؤ شیر گدھی میں ایکدن رات
بھگوئیں پھر رسوت کو دودھ میں کھرل کرکے سنگبھری نیلا تھوتھا
نوشادر شورہ قلمی ایک ایک تولہ بھی ڈال ڈال کر قطرہ قطرہ دودھ
کھوتی کا ڈال ڈالکر کھرل کریں تاکہ ایکپاؤ دودھ کھوتی کا جذب
ہوجاوے پھر سولہ پہر کھرل کریں اور آنکھ میں ڈالیں

دیگر سرمہ اصفہانی دو تولہ کیسر موتی خالص نگھان ایک ایک ماشہ
کھرل کرکے سرمہ بنایئں سلائی سے آنکھ میں ڈالیں

برائے دفع عقم عقیمہ سنڈھ عورت کا

گگو کھڑوں کی ویل کہ ابھی پھول نہ لگے ہوں سایہ میں خشک کرکے

وٹ پیسکر گڑھ پُرانا ملا کر گولیاں بیر کے برابر باندھین اور ایک ایک گولی
صبح و شام عورت کھایا کرے اور غذا چاول دُودھ شیرین الغرض آلکتالی
روز کھائے

عقم کہ اولاد پیدا نہ ہونی مرد کی یا عورت کے قصور سے ہے معلوم کرنا

دانہ جوار کے دو جگہہ بوئے ایک جگہہ پر مرد پیشاب کرے ایک جگہہ پر عورت
پیشاب کرے جسکی طرف کے دانے نہ اُگین اُسکا قصور ہے اُسکی دوا کرین

دوا قصور کی

اگر عقم کا قصور مرد کی طرف سے ہو تو کشتہ قلعی بیخ درخت سنبلو
کہ پھل پھل ابھی نہ لگا ہو اُسکو سائے مین رکھکر خشک کرین
اور رگڑ کر سفوف بنا کر کھلائیں اگرچہ سفید بال والا ہی ہو پھر بھی
قوت باہ درست ہو گی واسطے کھمبیر مجرب

لوشادر تین تولہ دودھ چار سیر آگ پر رکھکر کبھی لکڑی سے ہلاتے
پھیرتے جائیں تمام دودھ خشک ہو کر سرخ ہو جاویگا
پھر جیسے ماشہ خوراک تھوڑی شکر مین ملا کر پھانکا کرے

## برائے سلاق چشم

رسوت ایکتولہ پوست ہلیلہ زرد ایکتولہ پھٹکری چھ ماشہ

ہیقیم دو ماشہ نیلا تھوتھا دو رتی سمندر جھگ تین ماشہ

شہد دو تولہ سب دواؤن کو ملا کر کھرل کرین جب

مثل سرمہ کے ہو تو آنکھ مین ڈالے اور شہد مین ملا کر آنکھ پر لیپ

لیپ کرین اور ترشی چھاچھ لسی سے پرہیز کرین گوشت کھائین

## نسخہ اکسیر کیمیا و برائے قوت و دافع احتلام

اول نمک چار سیر ساہی باریک کر کے ہانڈی مین ڈالین پھر

۱۲ تولہ سیماب بھی ہانڈی مین ڈالین اور ڈیڑھ سیر پانی بھی

ڈالکر آگ پر رکھین جب ایک دو جوش پانی کو آجاوین تو پیشاب

طفلان سے ہانڈی کو بھر دین جب آگ پر خشک ہونے کو آوے

تو پھر پیشاب طفلان سے ہانڈی کو بھر دین اسی طرح

آٹھ مرتبہ پیشاب طفلان ڈال ڈال کر خشک کرین

پھر سیماب کو ہانڈی مین سے نکالکر خوب دھو کر کھرل

ڈکر نکالکر صاف کر کے رکھے یہ سیماب قائم ہوگا قلعی یا مس بطور یہ
درتی پڑتا ہے اگر ایک تولہ چاندی گلا کر ایک تولہ یہ پارہ ملا کر
بکر رکھیں اور دو سیر قلعی گلا کر اوپر یہ دونو تولے
الکر خوب چرخدیں تو سب چاندی ہوگی

## کشتہ شنگرف

شنگرف رومی ایک تولہ جیسے انڈے کی زردی میں کھرل کر کے خشک کر کے
پھر بیضہ میں ڈالیں اوپر دوسرا کھوپر بیضہ کا چڑھا کر تار باریک
سے باندھکر پختہ کریں پھر اوپر ایک پاؤ آٹا گندم کا لیپ کر کے خشک
کرے اور ایک کپڑے میں مضبوط پوٹلی کی طرح باندھکر ہانڈی میں
لٹکاوے اور ہانڈی کو پانی سے بھر کر نیچے تیز آگ جلائیں
جب پانی خوب گرم ہو تو پوٹلی کو تھوڑی دیر نکالکر دم دیکر
ہانڈی کے پانی میں ڈالو کر پھر لٹکائیں تین مرتبہ پوٹلی کو نکالکر
دم دیکر پھر پوٹلی کو اسی پانی میں ڈالکر آگ پر پکائیں

پھر تھوڑا حلوہ گھی ہین بناکر اُسمین یہ شنگرف پیسکر ملائیں
اور حلوہ تھوڑا تھوڑا کھاتے رہین قوت باہ امساک ہوگی

## نسخہ امساک

نمک تروسی بوٹی جسکو خوب کلان بھی کہتے ہین لیکر سائے مین خشک کرکے
پیسین اور وزن کرکے برابر اسکے مازو سبز پیسکر ملاکر
اور گولیان بقدر دانہ نخود بنائیں ایک ایک گولی صبح و شام کھائیں

## نسخہ امساک

دارچینی کباب چینی مصری کالپی بیفیم کھرل کرکے بقدر
۵ تولہ ۵ تولہ ۵ تولہ ۱ تولہ
کوٹن بیر کے گولیان بنائیں ایک گولی دودھ سے کھائیو

## نسخہ سلاق چشم

نیلا تھوتھا بیفیم رسوت مصری کالپی پانی کلیا چنبے
۱ ماشہ ۲ ماشہ ۱ ماشہ ۱ ماشہ
ایک پہر کھرل کرین پھر کٹورہ مین ڈالکر ڈھنڈا دھر یک یا کیکر
چار پہر رگڑین اور تھوڑے پانی ڈالکر لیپ بناکر آنکھ پر لیپ کرین

۱۵۴

## نسخہ ضیق النفس کو تہ دمی کا

| مرجان | نوشادر | شورہ | سوہاگہ | پیلا تھوتھا | کڑوا تمباکو | سب کو |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۵ تولہ |

تین پاؤ آک کے دودھ میں کھرل کریں پھر ڈولی میں ڈالکر منہ
بند کر کے آٹھ سیر اوپلوں کی آگ گڑھے میں دیں پھر نکالکر
یہ کشتہ پیس کر رکھیں خوراک ۲ دو رتی کھنڈ میں ڈالکر

### برائے دفع امراض چشم

ناگر اؤن اور چنبیلی بوٹی اور جواہاں جنگلی اور زیری سیاہ
اور مرچ سیاہ اور پوست ہلیلہ بلیلہ آملہ سب ایک ایک تولہ
کوٹ پیس کر پانی سوہانجنہ سے کھرل کر کے گولیاں بقدر گولی
باندھیں ایک گولی پانی سے کھائیں

### سفوف مقوی معدہ ولیر و قوت باہ

سونف بھونی کچی سونف نہ بھونی ہوئی دھنیاں
۱ سیر ۱ سیر ۱ سیر نصف بریاں و نصف نہ
کھنڈ سفید ایک پاؤ کوٹ کر سفوف بنا کر ایک تولہ پھانکا کریں

## کشتہ سنکھ واسطے ہاضمے و مقوی معدہ و امساک کے دافع تپ

سنکھ ایکتولہ اور قلعی ایکتولہ کو کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھکر پگھلائیں اور دو تولہ گندھک پیسکر پاس رکھیں پھر ایکماشہ گندھک کا اوپر ڈالیں تھوڑی دیر کے بعد پھر ایکماشہ اوپر ڈالیں اسی طرح ماشہ ماشہ گندھک کی چٹکیاں دے دیکر ختم کریں کشتہ ہوگا پھر پانی دو تین مرتبہ ڈالکر تھوڑی دیر رکھکر نتار دیں تا کہ اثر گندھک کا نکل جاوے بو گندھک کی نہ رہے پھر سنکھ قلعی کو نکالکر کھرل کر کے رکھیں ایکماشہ مکھن میں ڈالکر کھلائیں

## سرمہ روشنی چشم کے واسطے

سرمہ اصفہانی یا سرمہ سفید آتولہ — مامیراں چینی ۱ ماشہ — مرجان خورد کی جڑھ ۱ ماشہ

شاخ مرجان ۱ ماشہ — قلمی شورہ ۱ ماشہ — پھل پھٹکڑی ۱ ماشہ — کافور ۱۰ ماشہ — سمندر جھاگ ۱ ماشہ — مرچ سفید یا گلی ۷ دانہ

مگھان ۱ عدد — دانہ کباب چینی ۱۲ عدد

سب کو کھرل کر کے سرمہ بنا ویں

## نسخہ حمل ہونے کا

بعد غسل حیض سے اکتالیس روز مرچ سفید لکھے دانے اور نمک اکٹھا لے
روزانہ کھایا کرے ناغہ نہ کرے انشاء اللہ ضرور حمل ہو جاوے

## کرہ سیماب کا کرنا

اول نیلا تھوتھا انگریزی نوشادر نمک پھٹکڑی
۳ تولہ ۱ تولہ ۶ ماشے ۶ ماشے
ان کو پیس کر تین حصے کریں پہلے کڑاہی میں دو حصے دوا
ڈالیں اوپر سیماب ایک تولہ ڈالیں پھر اوپر باقیماندہ
حصہ دوا کا اوپر سیماب کے ڈالیں اور کڑاہی کو آگ پر رکھ کر
آدھ پیالہ پانی بھی ڈالیں اور چمچہ پانی میں لحظہ بلحظہ
کریں جب پانی خشک ہونے پر آوے تو آدھ پیالہ اور پانی ڈالیں
جب وہ بھی خشک ہونے پر آوے تو تیسری مرتبہ بھی آدھ پیالہ پانی
اسمیں ڈالیں اور کڑچھی سے پانی کو پھیر دیا کریں اور دیکھیں
منعکس شدہ کو کڑچھی سے اکٹھا کریں جب خشک ہونے پر آوے تو کر
ٹھنڈا کر کے اور پانی ملا کر ہاتھ سے مل کر پانی نتار دیں

چند مرتبہ پانی ڈال ڈالکر دھوئے اور مسکہ شدہ پارہ نکالکر گولی بناکر
ایکدن رکھدے سخت ہو جائیگی اگر اور تول سیماب مین گولی کو
پھیرین تو وہ کا پارہ بھی ساتھ مل جائیگا اور گرہ (بڑی) ہو جائیگا

## نسخہ قمری

لڑکوں کا بول سات سیر لوٹا کھاری پیسی ہوئی آدھ سیر
چونا ان بجھا پسا ہوا آدھ سیر تینوں کو کڑاہی مین ڈالکر تین روز
رکھین پھر مقطر صاف موٹے کپڑے مین چھوپا چھوپا ٹپکا کر نکالین
اگر مانند عرقوں کے یعنی ایک بھپکے مین بول اور کھار اور چونا
ڈالکر اوپر نالی لگاکر دوسری طرف کوئی بڑی بوتل رکھین
اور بھپکے کے نیچے آگ تیز جلائیں عرق اسکا اوپر کی نالی کے ذریعے
بوتل مین جمع ہوتا جاویگا اسی طرح سب عرق نکال لین یہ
عرق بہت بہتر اور خوب تیز آب ہوگا اسکو نگاہ رکھین
بعدہ آہن ریتن جو نرم ہوتا ہے اسکا گرد ریتی کر لیں

یعنے بورہ پٹن ایکتولہ اور ایکتولہ منجھل جسکو ہڑتال سرخ کہتے ہیں

یا ہڑتال ورقیہ سنہری ایکتولہ لیکر بجارہ پٹن اور ہڑتال

ملاکر تیزآب سجی جو کشید کرکے بنایا گیا ہے اسمیں

دن بھر کھرل کریں شام کو ڈولی میں ڈالکر منہہ بند کر

گل حکمت کرکے اول اکینر راکھ گڑھے میں ڈالیں اوپر ڈولہ

رکھیں پھر اوپر ڈولی کے اکینر راکھ ڈالیں پھر اوپر چار سیر ننگر

بکری کی ڈالکر بوقت شام آگ لگا دیں صبح کو ڈولی نکالکر

ڈولی میں سے کشتہ نکالکر سب دن تیزآب سجی مذکورہ میں

کھرل کریں رات کو ڈولی میں بند کرکے پھر اسی طرح ننگر

کی آگ دیں دن کو تیزآب سجی میں کھرل کریں رات کو آگ دیں

کل سات مرتبہ آگ دیں بعد اسکے پچاس تولہ قلعی

گداختہ کرکے ایکتولہ اوپر کشتہ ڈالیں چاندی خالص ہو گی

مولوی صاحب زندہ باد

(۱۵۹)

## نسخہ از مولوی شیر عالم زعفران الحدید بنانا

برادہ آہن ۵ تولہ، عقیقہ ۵ تولہ، منجیل ۵ تولہ، ہیرا کسیس ۵ تولہ، پھٹکڑی سرخ ۵ تولہ

سب کو باہم رگڑ کر باریک کرکے ایک بڑا کھلے منہ والی بوتل میں ڈالیں اور سرکہ تند تیز ڈیڑھ پاؤ بھی بوتل میں ڈال کر بوتل کا منہ بند کرکے ایک مہینہ دھوپ میں رکھیں اگر سرکہ خشک ہو تو اور ڈالدیں ایک مہینے کے بعد سب دوا کو بجھ سرکہ باقیماندہ کے ملا کر کھرل کرکے خشک کرکے ڈولی میں ڈالکر منہ بند کرکے دو سیر کی آگ گڑھے میں دیں پھر پانچ تولہ روغن بیضہ سے کھرل کرکے خشک کرکے رکھیں اس کو زعفران الحدید کہتے ہیں + اسی ترکیب سے زعفران المس بھی بنایا جاتا ہے یعنی برادہ آہن کے بجائے بورہ تانبے کا ڈالا جاتا ہے

پھر ایک تولہ زعفران الحدید کو پچاس تولہ قلعی گداختہ پر ڈالیں تو سونا ہو جاتا ہے۔ اگر زعفران المس ایک تولہ کو پچاس تولہ چاندی پر طرح کریں تو سونا بن جاتا ہے یہ عمل درست آور صحیح ہے

صفحہ ۱۵۳ بورہ حدید یعنی پیٹن کے بورہ کا عمل

پیٹن کا بورہ ایک بوتل میں ڈالیں اور سرکہ دو چند سے چند بھی ڈالکر
منہہ بوتل کا بند کرکے رکھدیں جب بورہ مانند شنگرف کے سُرخ
ہوجاوے اور کشتہ ہوجاوے پھر تیل زردی بیضہ کا اُسمیں رگڑ کر کھرل
اگر بورہ پیٹن کا تین چھٹانک ہو تو اُس سے دو چند روغن بیضہ کا
کھرل کرکے خشک کرکے رکھیں اگر بورہ پیٹن کا تین سیر ہے تو
تو چھے سیر سیاہی روغن بیضہ اسمیں کھرل کرکے خشک کرکے رکھیں
پھر پچاس ۵۰ تولہ چاندی گداختہ پر ایک تولہ یہ کشتہ ڈالیں تو سونا ہوگا

## تیل بیضہ نکالنے کا قاعدہ

اوّل زردی بیضہ کو کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھیں وہ خشک ہوگی
چمچے کی پُشت سے ملتے رہیں جسوقت بالکل سیاہ ہوجائیگی
خود بخود تیل چھوٹ آئیگا چمچے سے داب کر فضلہ علیحدہ کرکے
تیل جلدی سے کسی تھال میں اُلٹا لیں باقی فضلے کو پھر آگ پر
مل مل کر دابتے رہیں اُس فضلے کا جو تیل برآمد ہو پھر دوبارہ
تھال میں ڈالیں اور تھال میں

## واسطے قوت باہ امساک

سیماب ایکتولہ میں ایک ایک تولہ روزانہ شیر بوہڑ کا ڈال ڈالکر
ایک ایک پہر کھرل کیا کریں چالیس روز تک یہی عمل کرکے
پھر گولیاں بقدر دانہ نخود کے باندھیں ایک گولی کھانے سے امساک عجیب ہوگا

نسخہ از مولوی خار کشی زر بنانے کا بر صفحہ ۲۱۷ نوشتہ است

اول نیلا تھوتھا سے سیماب کی گرہ کریں جسطرح سے آگے کاپی میں
قاعدہ بیان ہو چکا ہے پھر بورہ جست کا دو تولہ اور بورہ سینگ جنس کا
دو تولہ لیکر اول ایک کپڑے میں نصف بورہ سینگ کا ڈالیں اوپر بورہ نصف جست کا
اوپر گرہ سیماب پھر اوپر بورہ جست پھر اوپر بورہ سینگ کا ڈالکر لپیٹ کر
اوپر ایک کپڑا گیری پانی سے لیپ کیا ہوا لپیٹے پھر ایکسیر اوپلوں کی
آگ گڑھے میں دیں بعد سرد کرکے نکالکر کٹھالی میں ڈالکر آگ پر
رکھکر چرخ دیں مانند زر کے سرخ شدہ نکلیگا مگر نوشادر ڈالنے سے رنگ
اڑ جائیگا

نسخہ ممسک از مولوی کد لکھے والا

اول چاندی کے پترے تولہ کو آگ میں سرخ کرکے اکیس ۲۱ مرتبہ آک کے دودھ میں بجھائیں

پھر گریا جو لوٹہ کی ایک چھٹانک گھوٹ کر دٹیاین پترا جاہز
دیکر سیپٹے پھر اوپر کپڑا سے آٹیر مضبوط لپیٹ کر رسّی سے مضبوط
باندھکر اوپر کپڑ مٹی کرکے سکھا ئین پھر چار سیر آتش گر
کی دےم جب سرد ہو نکالکر میں لین کشتہ ہو گا پھر چار تولہ
ڈالکر کشتہ قمر کے ساتھ کھرل کرین گرہ سخت ہو گی مگر
لیموں سے یا سرکہ سے کھرل کرین پھر کھرل مین پانی ڈالکر
سے پانی اُتار دین تا کہ غسل آجاوے پارہ اور جانزی
گرہ بنا کر اوپر آٹا ایک چھٹانک کنک کا گوندھکر لپیٹین
پھر تیل دھمیانہ کا کڑاہی مین ڈالکر آگ پر رکھین اور
گولے کو تیل مین ڈالکر پکوڑا کی طرح تلے جب آٹا سرخ ہو
تو نکالکر پکوڑا آٹے کا اوپر سے اُتار کر پھر گرہ کے اوپر چھٹانک
آٹا گوندھا ہوا لپیٹ کر تیل مین ڈالکر پکوڑے کی طرح تلے
اِسی طرح دس بار عمل کرکے گرہ نکالکر

بھر عشتی بیج اور میٹھا تیلیہ اور سنکھیا سفید اور جوائن خراسانی دو دو تولے
لیکر سب کو علیحدہ علیحدہ کوٹ کر باریک کرکے پھر سب کو
ملا کر زردی بیضہ میں گھوٹ کر ٹکڑہ بنا کر درمیان میں گرہ مذکور
کو دیکر لپیٹے اور گولہ بناوے پھر مٹی لال کوٹ کر اسکا لوتہ
بنا کر بیچ میں گولہ رکھکر لپیٹ کر کے دھوپ میں رکھکر سکھاوے
پھر ہانڈی میں ریت ڈالکر اوپر یہ لوتہ مذکور رکھے پھر اوپر
ریت ڈالکر ہانڈی کو بھر دے اور ہانڈی کا منہہ مٹی سے
بند کرکے چولھے پر رکھکر نیچے چار پہر آگ نرم جلاوے
پھر ہانڈی کو سرد کرکے وہ گرہ چاندی پارہ کی نکال لے
کشتہ ہوگا پیسکر نگاہ رکھے ایک رتی مکھن میں ڈالکر کھائے
پیرقان ضعف جگر احتلام سرعت انزال کم قوتی دور ہوگی
اگر ایک سیر قلعی گلا کر ایک دو رتی کشتہ ڈالکر چرخ دیں تو چاندی ہوگی

## ٭ مشک کافور کا قایم کرنا

٭ ایک کڑاہی مین دو سیر چونا ان بجھا ڈالیں اوپر ٹکیا کافور کی
جدا جدا ایک چھٹانک ڈالین پھر اوپر دو سیر چونا ان بجھا
ڈالکر اوپر پانی ڈالکر کڑاہی کو بھر دے اور چولھے پر رکھکر نیچے
آگ جلائیں جب پانی خشک ہو کر چہارم حصہ باقی رہجاوے
تو اتار کر سرد کر کے کافور نکال لین کافور قایم ہوگی آگ
سے گداز ہو گی اور دھوان شعلہ نہ دیگی

پھر آملہ سار نیچور کو خالی روز پانی گنوار گندل سے تر رکھے

٭ پھر یہ آملہ سار نیچور مشک کافور کو لیکر سنگ یہود ایک تولہ
تینوں کو گنوار گندل کے پانی سے کھرل کر کے گولیان بنا کر آتشی شیشی
ڈالکر منہہ شیشی کا بند کر کے کھچڑی نیم پخت اگر م گرم مین دفن
دم دے جب خوب سرد ہو وے تو شیشی کو دیگچی سے کھچڑی مین
نکالکر دیکھے شیشی مین تیل ہوگا

## کشتہ شنگرف

اول مرتبہ ایک مٹی کی ڈولی مین چھے ماشہ کالی مرچ پیسکر ڈالین اوپر ڈلی شنگرف کی سرساہی رکھین پھر اوپر کالی مرچ پیسی ہوئی چھے ماشہ ڈالین پھر اوپر نیلا تھوتھا ڈیڑھ چھٹانکی پیسا ہوا ڈالین پھر ڈولی کا منہ بند کرکے نو سیر ساہی لید خشک گرداگرد ڈالکر آگ دین

دوسری مرتبہ شنگرف نکالکر پہلے ڈولی مین چھے ماشہ کالی مرچ پیسکر ڈالین اوپر شنگرف کی ڈلی رکھکر اوپر چھے ماشہ کالی مرچ ڈالین پھر اوپر ڈیڑھ چھٹانک سمندر جھاگ پیسی ہوئی ڈالکر ڈولی کا منہ بند کرکے گڑھے مین نو سیر ساہی لید ڈالکر آگ دین

اسی طرح باری باری نو مرتبہ آگ دین شنگرف درست ہو جائیگا

ایک رتی خوراک کھانے سے امساک قوت باہ پیدا کریگا

## نسخہ امساک قوت باہ

خبث الحدید اور سیماب ایک ایک پاؤ کو اول خوب کھرل کرین

پھر نیلوفر کی جڑھ کا پانی اکسیر لیکر تھوڑا تھوڑا کڑاہی میں

ڈال ڈالکر خشک کرتے جائیں پھر پانی آملے کا اکسیر تھو

تھوڑا ڈال ڈالکر خشک کریں پھر اکسیر پانی کماد کا تھو

تھوڑا کڑاہی میں ڈال ڈالکر خشک کریں پھر تیل سرسوں

اکسیر اکٹھا کڑاہی میں ڈالیں اور نرم آگ پر خشک کریں

جب مثل گلقند کے ہو تو شیشی میں ڈالکر منہہ بند کر

چالیس روز لید گھوڑی میں دفن کریں چالیس روز کے بعد نکا

سنبھال کر رکھیں وزن خوراک ایک ماشہ مکھن میں امساک کر

نسخہ شنگرف واسطے امساک قوت باہ کے

شنگرف ایک تولہ ہڑتال ورقیہ ایک ماشہ دونوں کو آب لیموں سے کھرل

کر کے بعد زردی بیضہ مرغ کے گولا میں ڈالکر اوپر دوسرا گولا چڑھا کر گل حکمت

تو سرساہی لید کی آگ دیں مگر یاد رکھیں کہ سفیدی بیضہ

۱۲۵۰۰ [illegible]

[illegible]

اسی طرح یاران بیضے مین باری باری ڈالکر آگ کو نوسر ماہی لید کی دین ضخیم ہوگا ممسک ہوگا خوراک اکرتی تکھن ہیں

## سرمہ واسطے روشنائی چشم

سرمہ اصفہانی موتی خالص کیسر نگکان ورق طلا سیاہ مینز سمخنزر چھک
آنولہ ارتی ارتی ارتی ارتی ارتی ارتی

سیپی چینی سیپی موتی تخم کلی کتھ سپید مفرقی لپی ممیرا
ارتی ارتی ارتی ارتی ارتی ارتی

تخم شیرینہ چاکسو سب کو عرق گلاب سے کھرل کرکرکے سرمہ بنائیں
ارتی ارتی

## سرمہ چشم ازحاجی عرب

رسوت دو تولہ کتھ تولہ گائے کے پتے مین ڈالکر رکھے جب خشک ہو نکالکر باریک کرکے آنکھ مین ڈالین

## کشتہ شنگرف امساک کا

مال کنگنی پھلادہ آدھ آدھ سیر کوٹ کر کڑاہی مین نیچے اوپر شنگرف ڈلی ایک چھٹانک کے ڈالین اور ایک پاؤ گھی بھی ڈالکر آگ پر رکھیں جب سب جل جائے تو نکال کر استعمال میں لائیں خوراک ایک چاول ہمراہ دودھ نیم گرم

## نسخہ بال سیاہ ہونے کا جوانی دوبارہ آنے کا

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| چھل ہریڑاں کابلی | آملے | بہیڑے | زنگ ہریڑاں | سنگھوڑا |
| ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ |
| ناگھاں | مرچ سیاہ | چیترا | جیر کلاڈی | مہتراں |
| ا تولہ | ا تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ |
| ستاور | موصلی سیاہ | موصلی سفید | بہوکھلی | منڈی بوٹی |
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۲ تولہ | ۵ تولہ |
| کالا کھنگرا | نرکنڈھی | کشتہ لوہا | روغن گائے کا | شہد |
| ۲ تولہ | ۲ تولہ | ایک پاؤ | ایک پاؤ | ایک سیر |

ملا کر رکھیں ایک تولہ روزانہ کھائیں اور کھانے کے وقت یہ اسم سات مرتبہ پڑھیں بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا کَبِیْرُ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَا تَہْتَدِی الْعُقُوْلُ لِوَصْفِ عَظَمَتِہٖ یَا کَبِیْرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ

## نسخہ ہنجاہ مرض چشم کا

روغن مادہ گاؤ گرم کرکے حقے میں ڈالیں پھر ٹھنڈا پانی حقے میں ڈالا اوپر
جب روغن سرد جم جاوے تو حقے کا پانی نکالکر پورا کرکے
تمباکو ڈالکر پئیں گھی حقے کے اندر جما رہیگا آٹھ پہر کے بعد
اسمیں تازہ پانی ڈال لیا کریں چالیس روز کے بعد حقے
کو توڑ کر سب روغن نکال لیں پھر سلائی سے آنکھوں میں ڈالیں

## نسخہ جمیع امراض چشم کا مجرب و نافع

پھل گلاب زنگ ہریڑاں مصطگی رومی آٹھ آٹھ ماشہ زرد
ہڑی ۳ تولہ بڑوی بقشر نو ماشہ گودا تماں خشک چھ ماشہ
سقمونیا چار ماشہ سب کو کوٹ پیسکر پانی سے گولیاں برابر نخود
باندھیں اور ہر روز پانچ گولیاں کھائیں منہہ میں ڈالکر
اوپر سے گرم نیم پانی پئیں دوار سر اور درد چشم کو بہت نافع

## مروارید تیار کرنا

مچھلی کی آنکھیں کٹورے میں پوٹلی باندھکر دودھ چاول

لٹکا کر نرم آنچ پر پکائیں تا کہ آنکھیں بالکل گل نہ جاویں بعض لوگ ظرف بھاپ پر لٹکا کر دو گھنٹے پکاتے ہیں ایک پہر کی آگ نیچے جلے اور پوٹلی دودھ میں ڈوبی رہے جب دودھ جوش کھا کر بیٹھ جاوے پھر مچھلی کی آنکھوں کو السی کے تیل میں ڈبو کر رات بھر رکھیں صبح کو نکال کر منجی دھان کی بھوسہ یعنی کوٹے ہوئے چاولوں کے چھلکے سے آہستہ آہستہ مچھلی کی آنکھوں کو ملے کھولڑی چشم کے اوپر کی اتر جاویگی نیچے سے صاف موتی چمکدار نکل آئیگا کتاب تلکو شاہی اور کتاب ہفت گنج میں لکھا ہے

## نسخہ قوت باہ کا

گوڈیا لوبان دو تولہ لونگ ایک تولہ جیفل ایک تولہ جلوتری ایک تولہ باریک کر کے اول ایک کٹورہ خالی ہانڈی میں رکھیں اور کٹورہ کے گرداگرد دوائیں پیسی ہوئی ڈالدیں پھر ہانڈی کے منھ پر دوسرا کٹورہ پانی کا بھر کر رکھیں اور گرداگرد کٹورہ کے مٹی

بند کر دیں
ناپ

پھر ہانڈی کو چولھے پر رکھکر نیچے ایک بڑا چراغ جسمیں بتی
انگل موٹی ہو تیل سے بھر کر جلا کر نیچے رکھدیں جب
کچھ دیر کے بعد اوپر کے کٹورے کا پانی گرم ہو جاوے
تو کپڑا بھگو کر نکال کر اور سرد پانی اوپر کے کٹورے میں
ڈالدیں تین مرتبہ یہ پانی گرم ہوئے نکالکر سرد
پانی ڈالیں اسکا راز یہ ہے کہ جو دوا ہانڈی میں پڑی
ہے اُسکے بخار اُڑکر اوپر کے کٹورے کی طرف جائینگے
پھر مینہ کی طرح برسکر جو کٹورا خالی ہانڈی کے اندر
رکھا ہے اُسمیں وہ بوندیں پڑتی رہینگی اسی
طرح سب تیل اندر کے کٹورے میں جمع ہو جائیگا پھر ہانڈی
کو ٹھنڈا کر کے اوپر کا کٹورہ اُتار کر اندر ہانڈی کے جو
کٹورہ رکھا ہے اُسمیں تیل ہوگا سنبھال لیں یہ حکمت کا تیل ہے
پھر اس تیل میں تنکہ ڈبو کر مکھن یا مصری میں ڈالکر کھائیں

## مروارید موتی بنانا از مولوی کوڑی شاہی

مچھلی کی آنکھوں کے اوپر تین چھٹانک آٹا گوندھا ہوا لپیٹ کر گوبے کی انگیاری پر رکھکر الٹ پلٹ کرتے رہیں جب آٹا پختہ سرخ ہو جاوے تو سرد کرکے آنکھوں کو نکالکر رومی مصطگی کے آردسے آہستہ آہستہ ملیں تاکہ اوپر کا چھلکہ اتر جاوے نیچے سے صاف موتی نکل آوے

### دیگر ترکیب

کہ آنکھوں مچھلی کو کپڑے میں باندھکر ایک ہنڈی میں لٹکائیں مگر ہانڈی کے تھلے کو پوٹلی نہ لگے پھر ہانڈی میں دودھ بھینڈ کا ڈالکر نرم آنچ پر رکھے جب نرم آنچ پر پک کر دودھ کھویا کی طرح گاڑھا ہو جاوے تو پھر نکالکر سرد کرکے چاولوں کے چھلکے سے آہستہ آہستہ ملے تاکہ اوپر کا پردہ اتر جاوے نیچے سے موتی نکل آویگا

## نسوار برائے امراض چشم یا نک چھکنی

جوہر لوبان کوڑیا کا نپھل کشمری پتر چھکنی نک پتیس
۳ تولہ ۳ ماشہ ۳ ماشہ ۴ ماشہ ۳ ماشہ

لونگ کیسر سب کو پیسکر کھرل کرکے نسوار چڑھائیں
ا ماشہ ا ماشہ

## جوہر لوبان نکالنے کا قاعدہ

کر لوبان کو پیالے میں ڈالکر اوپر دوسرا پیالا دیکر بند کرکے
کے لب کو کپڑ مٹی سے بند کرکے چولھے پر چڑھا کر نیچے بڑ
سی کا روغن سیاہ سے بھر کر انگل موٹی بتی ڈالکر جلادو
جب اڑھائی پاؤ روغن سیاہ خرچ ہو تو پیالوں کو سرد کرکے
اوپر کے پیالے سے سب جوہر لوبان اتار لے

## دیگر سرمہ واسطے تیزی نظر

سرمہ اصفہانی تخم کلف موتی کہربا مرچ سیاہ شادنج اجوائن
۶ تولہ ۴ ماشہ ا ماشہ ا ماشہ ۴ عدد ۴ رتی ۴ رتی
ورق چاندی ورق سونا عرق گلاب میں سحق کو کرکے سرمہ بنالے
۲۱ عدد ۱۱ عدد

جعفت عورت اولاد نہ لگتی اچھی اکسیر ہیں

۱۷۵

## عقیمہ حیض بند عورت کا علاج

پھول درخت شریں ایک تولہ پھکڑا ایک تولہ نمک تین ماشہ پیس کر تین گولیاں بنا کر بعد غسل حیض کے تین دن عورت کھاوے حاملہ ہو جاوے

## آملے سار کا تیل نکالنا

نئے پیدا ہوئے بچھڑے یا بچھڑی کا ڈاسا۔ اور اسکے برابر آملے سار ملا کر باریک کھرل کرے سخت کھرل نہ کرے تاکہ روغن آملے سار نہ جل جاوے پھر گولیاں باندھ کر سائے میں خشک کر کے پتال آتش تیل نکال لے مگر مینگنی کو سفیداں کی دو سیر آگ دے۔

## بقول شناسیاں جلاب عمدہ

سنکھیا سفید ایک تولہ آب پیاز اکسیر کھرل کر کر کے سب پانی خشک کر پھر ایک چاول کھنڈ میں ملا کر کھلاوے اگر مسن اسی طرح کرے تو چاندی ہو

## واسطے قوت باہ امساک کے

ہڑتال ورقیہ باراں تولہ لیکر رکھے اور مرغ جو ابھی بانگ نہ دے باراں مرغوں کو ایک ایک ماشہ روزانہ آٹے میں ملا کر کھلاوے

روزانہ خرچ ہوگی اور غذا مرغون کو کباب چینی لونگ گوشت
ملاکر دے باراں روز تک ہرتال ختم ہوجائیگی پھر ایک مرغ کو ذبح
کرکے اُسکا گوشت باقی مرغون کو کھلاوے دوسرے روز دوسرا
تیسرے روز تیسرا مرغا ذبح کرکے باقی مرغون کو کھلادو جب باقی
مُرغا رہجاوے تو اُسکو ذبح کرکے صاف کرکے ہانڈی مین ڈال
اور پانی اسقدر ڈالین کہ گل جاوے آگ پر رکھکر پکاوے جب گوشت
جاوے تو ہڈیان نکال ڈالے صرف گوشت صاف رکھے اور ہاتھ
گوشت کو ملکر ملیدہ کرے اور شہد مصری برابر گوشت کے
قوام کرکے معجون بنالے اور چار پانچماشہ خوراک ہے بعد
کھانا کھانے۔

## نامردی کی مالش

بُرادہ دندان فیل پلڑی عقرقرحا لونگ مالکنگنی جلوتری دو دو
سب کو باریک کرکے کپڑے مین دو پوٹلیان نصف نصف باندھ
تیل کنجد مین ڈالین اور تیل کو نرم آگ پر رکھین جب تیل گرم ہو تو ا
لیکر آلت پر پوٹلی رکھ رکھکر سینکے جب پوٹلی ٹھنڈی ہو تو اُسکو
تیل مین رکھدے اور دوسری پوٹلی لے کر اُسکی ٹکور آلت پر نیچے اوپر

پھر تلوں کے تیل گرم کی ایک گھنڈہ کرکے پان کا پتا یا ہرنولی کا پتا گرم تیل سے چپڑ کر آلت کو باندھے صبح کو گرم پانی سے دھو ڈالے دس باراں دن یہ عمل جاری رکھے گوشت انڈے مرغن خوراک رکھے

سفوف مصلح بدن وامراض کثیرہ

مصطگی رومی سہ ماہی اور مصری کالی دو سہ ماہی ملاکر روزانہ کھائے

نسوار دماغ کو کھولنے والی

آک کے پتوں پر تلوں کا تیل چپڑ کر آگ پر رکھیں جب نرم ہوں تو نچوڑ کر پانی نکالکر شیشی میں ڈالکر رکھیں اور ناک میں چڑھائیں

نسخہ قمری

سیماب حبست تانبا قلعی برابر وزن لیکر اول تانبے کو کٹھالی میں گلاکر قلعی حبست بھی ڈالیں جب گداز ہو جائیں سیماب بھی ڈالکر کٹھالی کو ٹھنڈا کریں اور پیسکر ایک ڈولی میں ڈالکر منہ ڈولی کا بند کرکے کپڑمٹی کرکے آٹھ سیر اوپلوں کی آگ پر رکھ کر ٹھنڈا کریں

جب آگ ٹھنڈی ہو نکالکر ماءالحیات شہد سوہاگہ گھی برابر ملاکر

سحق کرکے بیر کٹھالی مین ڈالین اور ایکماشہ سکہ بھی شامل کردین

اور کوئلون کی آگمین رکھکر چرخدین کٹھالی مین سے گداز ہوکر سب

چاندی نکلیگی کام مین لاوین ✻ دیگر نسخہ آزمودہ صحیح

✻ پارہ دس تولہ کرچھی مین ڈالکر آگپر رکھے اور اکسیر تماکو کے بہا

کا اوپر چھڑ دین تو پارہ گرہ سخت قایم ہو جاوے گا

پھر سنکھیا سفید ایکتولہ کو شورہ قایم کے داہو مین دو گھنٹے تک

قایم کرین اور پارہ گرہ بستہ کو کٹھالی مین سوہاگہ دیکر گلا

اور قلعی بھی دس تولہ پارہ مین ملاکر گلاوے اور ایکتولہ سنکھیا

سفید قایم شدہ پیسا ہوا اوپر ڈالکر چرخدین چاندی ایکپاو عمدہ

بازار ہوگی

## نسخہ قوت باہ امساک

دانہ گندم آدھسیر کو دودہ مین ڈالکر آگپر رکھے جب دانے گل جاوین

تو دانے نکالکر دھوپ مین سکھاوین یعنی خشک کرلین پھر ان کو آٹا کرلین اور کالی مصری تینون کو خوب ملاکر رکھے اور تین ماشہ صبح

## از خواجہ عبدالکریم سُرمہ چشم

سُنا ہے کہ بہت اندھے اِس سرمہ کے استعمال سے اچھے ہوگئے

سرمہ اصفہانی ممیراں مرچ سیاہ نوشادر نیلا تھوتھا پھٹکڑی کھیل کیا ہوا کستوری
۴ تولے ½۱ ماشہ ½۱ ماشہ ½۱ ماشہ ½۱ ماشہ ½۱ ماشہ ۴ رتی

کیسر ورق سونا ورق چاندی سب کو عرق گلاب ڈیڑھ پاؤ میں
۳ ماشہ ۱ ماشہ ۱ ماشہ ۱ ماشہ

کھرل کرکے خشک مثل سُرمہ کے کریں اور سلائی سے آنکھ میں ڈالیں

تُرشی بادی دال مسور ساگ میتھی لسّی چھاچھ اور دودھ سے پرہیز کریں

دیگر واسطے نظر چشم کے خوراکی دوا

ایک آدمی نے ذکر کیا کہ میں بالکل اندھا ہوگیا تھا اِس نسخہ سے اچھا ہوا

لاکھی گائے کا گھی ایک سیر کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھیں اور ایک سیر پانی

بھی ڈالکر نیچے بیر کی لکڑی جلائیں جب پانی خشک ہو

صرف گھی باقی رہجاوے تو آگ سے نیچے اُتار کر مصری کوزی

ایک سیر بھی ڈالکر ملاویں اور دھوپ میں رکھیں

رات کو شبنم میں رکھیں ایک مہینہ دن کو دھوپ میں رات کو شبنم میں رکھے

## برائے امراض چشم

مغز بادام الائچی خورد گھوٹ کر کپڑے مین چھانکر مصری ڈالکر پیا کرین

## کشتہ فولاد

بورہ فولاد کی کپڑے مین پوٹلی باندھکر ایک پیڑے تربوز مین سوراخ کرکے ڈالین اور منہہ تربوز کا تربوز ہی سے بند کرین اور کسی طاقچہ مین سایہ کے اندر تین روز رکھین بعدہٗ فولاد کو نکالکر استعمال کرین

## واسطے روشنائی چشم کے

| سرمہ سیاہ | سکہ | سیماب | تخم کلف | اول سکہ کو گلا کر |
|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۱ تولہ | ۶ ماشہ | ۳ ماشہ | سیماب ملا |

پھر سب دوا کو ملاکر کھرل کرکرکے سرمہ بنائیں

## نسخہ کیمیائی صحیح

آملے سار ۵ تولہ سرخ کاہی ۵ تولہ شورہ ۵ تولہ تینون

بعدہ سیاہ دو توتیہ میں کھرل کر کرکے خشک کرکے گولیاں بنا کر
قوال جنتر تیل لگا لگا کر شنگرف کو کر پتی میں آگ پر رکھکر
روپیہ اس تیل کا چوا یا ڈالکر خشک کرتے جائیں
تو شنگرف موم ہو جاویگا جو چاندی تانبے کو اکائی
پھر سونا کر لیگا اگر اس تیل کو پارے پر قتیلہ کرین
تو پارہ قائم ہو کر برنگ سرخ شنگرف ہو جاویگا
پھر ایک رتی پارہ کو تولہ مس گداختہ پر ڈالیں زر ہوگا

## نسخہ مقوی دماغ

میدہ آدھ پاؤ مصری تین چھٹانک روغن زرد تین چھٹانک
پہلے ان تینوں چیزوں کا حلوہ بنائیں پھر مغز بادام گری
پستہ ساوگی مغز تبزہ مغز کھوپا ایک ایک تولہ بھی
باریک کرکے حلوے میں ملا کر کھایا کریں — تو
نسیان نہ ہوگا بینائی کمزور نہ ہوگی

نسخہ خواجہ احمد بخش والا تانبے کا سونا بنانا

ایک دیگچی مین دو سیر تیل تلوں کا یا دھمیانہ کا ڈالین اور دو سیر دودھ دیگچی مین ڈالین پھر ایک چھٹانک آملے سار کی ڈلیان کپڑے مین باندھکر دیگچی مین لٹکائیں مگر ہانڈی کی تہ کو پوٹلی نہ لگے پھر چار سیر کوئلے جنڈ کے منگوا کر چولھے مین ڈالکر آگ دے رکھدین جب کوئلے سرد ہو جائین تو پھر دوسری مرتبہ تیسری مرتبہ بھی چار چار سیر کوئلے چولھے مین ڈال ڈالکر جسوقت دودھ خشک ہونے کے قریب آجاوے تو دو سیر اور دیگچی مین ڈالدین جب تیسری مرتبہ بخیتہ ہوکر دودھ ہونے کے قریب آجاوے تو پوٹلی آملے سار کی نکال لین موتیہ ہو گی اور جو تیل لگا یا دیگچی مین رہا ہے اُس تیل خارش والا کھجلی والا پھوڑے پھنسیان والا اگر دو ڈالکر کھاوے تو خون صاف ہو جاویگا اور خارش پھوڑے وغیرہ دور

یا اِس تیل کی بدن پر مالش کرے تو خون کے سب آزار دفع ہو جائینگے
اگر اِس گندھک قایم کے دو چند پارہ ملا کر سحق کرے
اور شیشی میں ڈالکر منہہ بند کر کے کھیکڑی نیم پخت میں
داب کر نلی کو دم دیوے جب نلی سرد ہو تو شیشی
کو نکال لے شیشی کے اندر تیل ہوگا تانبے پر دل کر آگ میں
تپا دے تو سونا کامل العیار ہوگا

## نسخہ خارش آبلے پھوڑے وغیرہ

سرمہ ۱۰ ماشہ مردارسنگ کمیلہ ۶ ماشہ سندور ۷ ماشہ رال ۷ ماشہ برگ مہندی ۶ ماشہ ۶ ماشہ
مرچ سیاہ گاے کا مکھن اکیس اکیس پانی میں دھو کر
اِس سب دوا میں ملاے پھر مالش کرے اور
پھوڑے وغیرہ پر لگاے

دافع امراض چشم موتیابند وغیرہ

نمک شیشہ ... کو بعد ازاں پانی کنوار گندل سے کھرل کرے
پھر ڈولی مین ڈالکر منھہ بند کرکے اکسیر کی آگ دے اسی طرح نمک
کو کنوار گندل کے پانی مین کھرل کر کرکے پانچمرتبہ آگ دے
اس نمک مین سے چھے ماشہ نمک لیکر سیماب چھے ماشہ جست کھپریا
چھے ماشہ تینون کو ملا کر کٹورہ کیہون مین ڈالے اور نیم
ایک لکڑی لیکر اسمین ایکطرف پیسہ جڑکر اس سے رگڑے
اور ایک لیموں کا پانی اسمین ڈالکر گھوٹے اسی طرح
لیموں کا پانی تین مرتبہ ڈالکر گھوٹ گھوٹ کر خشک کرے
پھر سلائی سے آنکھ مین ڈالے

نسخہ طبیبان حاذقان کا در باب ہڑیڑان

اول ہر یڑون کو ایک برتن مین ریت ڈالکر دفن کرے
پھر اسمین پانی ڈالدے سات روز کے بعد ہڑیڑون کو ریت پا...

پھر پھر یٹروں کو نکالکر دودہ میں ڈالکر آگ پر پکایئن اور نمک کے
بجائے جوکھار ایک تولہ بھی پیسا ہوا ملادیں تاکہ ہر یٹران جلدی
گل جاوین جب دودہ تھوڑا باقی رہے تو شہد دو چیز
بھی ڈالدین اور دانہ الائچی کلان و خورد دو دو تولہ دارچینی دو تولہ
پیسکر یہ بھی ڈالدین اور کرچھے سے ملا کر ملا کر قوام کرین

## برائے دفع لقطر البول و کھول امساک

سیماب ایک تولہ آملہ سار دو تولہ چار روز چار رات باری باری
آدمی طاقتور کھرل کرین پھر مصری کالپی چار تولہ ملا کر
چار روز کھرل کرین پھر چار رتی مکھن میں کھائے

## نسخہ امراض چشم

ایک لکڑی گیلی شترینہ کی چارپائی کے پاوے برابر موٹی تین ہاتھ دو یا لمبی
لیکر ایک سرے پر سوراخ کرکے اسمیں سرمہ کی ڈلی ڈالکر بند کرین

اور خالی سرمے سے لکڑی کو چولھے میں رکھکر جلائیں جب لکڑی جلتی
سرمہ کے دو تین انگل فاصلے تک آجاوے تو لکڑی کو آگ سے
نکالکر سرمہ نکالکر پیس لیں یہ سرمہ موتیا بند والے کو فورًا فائدہ
دیتا ہے

اگر سرد پانی پینے سے دانتوں کو درد ہو

تو ہینگ کو گرم کرکے دانتوں پر ملے یا نیلا تھوتھا ماشہ دو ماشہ
پیسکر پانی بھیکر گرم شدہ میں ملاکر منہہ میں رکھے
تھوڑی دیر کے بعد نکال ڈالے اور تمباکو کی نسوار کو
دانتوں پر ملے

نسخہ چاندی بنانے کا

* ایکتولہ سیماب کرچھی میں ڈالے اوپر ایکتولہ نیلا تھوتھا لیکر
بھی ڈالکر آگ پر رکھے اور ایکپاؤ عرق کماد یعنی سرکہ
اوپر قطرہ قطرہ ڈالکر ختم کرے پھر آگ سے اتار کر سیماب
کو نکالکر گولی بنالے پھر دو تولہ لونگ پیسکر نیچے اوپر
دیکر ڈولی میں بند کرکے آدھ سیر اوپلوں کی آگ دے کشتہ ہوگا پھر ایک رتی

## برائے درد چنبل اور پکے زخم کارش کے

لے سارہ ۵ تولہ کو تیل دھنیاں ایک پاؤ میں پیسکر ملائیں اور دھوپ تیز میں دس باران دن رکھیں تا کہ گندھک حل ہو کر یکجان ہو۔

## نسخہ اکسیر زر

ذال سیماب دو تولہ کرچھی میں ڈالے پھر تین تولہ نیلا تھوتھا پسا ہوا اوپر ڈالکر آگ پر رکھے اور موری بوٹی کا پانی ڈیڑھ پاؤ لیکر تھوڑا تھوڑا کرچھی میں ڈالکر سب خشک کریں سیماب گرہ قائم ہوگا پھر گرہ کو ڈولی میں ڈالکر موری بوٹی کا پانی بھی دو تین تولہ ڈولی میں ڈالکر ڈولی کا منہ بند کر کے گل حکمت کر کے ڈولی کو ایک ہانڈی میں رکھکر ہانڈی کو ریت سے بھر کر آگ پر رکھیں ایک گھنٹے کے بعد تھوڑے دانے ریت پر ڈالیں جب دانے تڑکیں اور بھونے جاویں تو بس کریں ڈولی کو نکالکر کشتہ کو بیس لیں کھانے سے بوڑھا جوان ہوگا مگر روشن کریگا ایک رتی یا نیم تولہ پر ڈالنے سے سونا اور قلعی پر ڈالنے سے چاندی ہوگی

## سرمہ چشم موتیابند وغیرہ

سرمہ ایکتولہ سیماب ایکماشہ مسرد چینی ایکماشہ ورق چاندی تین عدد
چینیے کی کلیئون کے پانی سے کھرل کرکے خشک کرین

## سند از مولوی شیر محمد برائے موتیابند

سرمہ سیاہ تخم نشترینہ تخم کلف تخم دھاتورہ سیاہ کھرل کرین
ایکتولہ ۲ ماشہ ۲ ماشہ ۲ ماشہ

## موتیابند

سرمہ سیاہ ایکتولہ سرد چینی چھے ماشہ سیماب ایکماشہ تخم کلف تین ماشہ
نیابو کے پانی مین کھرل کرین

## برائے دفع خارش

بیضہ مرغ سے سفید نکالکر زردی رہنے دین اور پھر آملے سار
پیسکر اس بیضیے مین ڈالے اور بیضیے کو بند کرکے اوپر
ایکپاؤ گندم کا آٹا گوندھکر لپیٹے پھر کپڑ مٹی کرکے گرم بھو

کریں جب آیا ظاہر خوب پک کر سرخ ہو جاوے پھر سیاہی مائل ہو

دھیا تیل میں ملا کر

ہو پھر نکالکر پیسے اور رکھے خارش والے کو ملے

## در امراض چشم موتیا بند

چھلے ماشہ — سرمہ بنالیں

بھاپہ جست تولہ دونو کو گرہ کرکے پھر پانی لیموں میں کھرل کریں

پھر یہ ہے کہ دھتورہ کے پانی سے خوب کھرل کریں

## در امراض چشم

سونف ساتوگی تولہ تولہ کوٹ کر روزانہ کھائیں

## برائے تقویت مغز وسر ودفع خشکی

| مغز بادام | منقہ | مصری کالی | بیر کے برابر گولیاں باندھلیں |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵ تولہ | ۵ تولہ | ۵ تولہ | |

## برائے امراض چشم

تولہ

اول جست کا کشتہ اسطرح کریں کہ جست کو کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھکر

گلاوے اور ہرمل دو تولہ لیکر تین تین ماشہ کی اوپر جست کے چھڑکتی

دیا جاوے اور لوہے کا ڈھتورا جست پر کڑاہی میں پھیرتا جاوے

سب ہرمل ختم ہونے پر جست کشتہ خاک ہو جائیگا

(۲) دوسرا عمل اسطرح کرے کہ کڑاہی مین اوّل نمک پیسا ہوا پھر
ایکسیر ساہی ڈالے اور اسکی کڑاہی مین برابر کرکے اوپر نیلا تھوتھا تولہ
پیسا ہوا ڈالے پھر نیلا تھوتھا مین انگل سے گڑھا کرکے اسمین
سیماب تولہ ڈالے پھر اوپر نیلا تھوتھا تولہ ڈالے پھر نمک اوپر
ایکسیر ساہی ڈالکر اوپر مٹی کا پیالا دے اور آگپر کڑاہی کو
رکھکر ایک پیالہ پانی کڑاہی مین ڈالکر خشک کرے پھر
بار بھی ایک پیالہ پانی کڑاہی ڈالکر خشک کرے اسی طرح
سات مرتبہ پیالہ پیالہ پانی کڑاہی مین ڈال ڈالکر خشک کرکے
پھر سرد کرکے کڑاہی مین بہت سا پانی ڈال ڈال کر دھوئے
اور پانی نکال ڈالے پارہ مسکہ کڑاہی کے نیچے جما ہوگا اسکو
نکالکر اکٹھا کرکے گولی بنالے

(۳) تیسرا عمل اسطرح کرے کہ تانبے کے پترے تولہ کو آگمیں سرخ کرکے
سات مرتبہ دہی یا کھٹی گاڑھی لسی مین بجھاوے

آملے سار دو تولے پیسکر تانبے کے پترہ کے نیچے اوپر دیکر
ے بین لپیٹے اور اوپر آدھ سیر کپڑا لپیٹ کر رسّی سے
ط باندھکر کپڑ مٹی کر کے چار سیر اوپلون کی آگ کر دے
دے جب آگ ٹھنڈی ہو تو نکال کر تانبے کے پترے
پیسکر رکھے کشتہ ہوگا

) چوتھا عمل اسطرح کرے کہ چاندی کھی جو سفید ہوتی ہے
رضری کالی نوشادر شورا قلمی گندھک سیماب کشتہ جست مذکورہ
کشتہ تانبا مذکورہ مرچ سفید کی ایکعدد سب کو ملا کر کھرل کے
کٹورہ مین ڈالے اور شربنہ کے ڈنڈے کے ایکطرف پیسہ جڑ کر
اس سے گھوٹے. اور تین لیمو کا پانی ڈال ڈالکر گھوٹ گھوٹ
کر خشک کرے — پھر حفاظت سے شیشی یا سرمہ دانی مین
ڈالے اور سلائی سے آنکھ مین ڈالے تمام مرض چشم کو نافع ہے

## نسخہ قوت باہ امساک

سنکھیا سفید ایک تولہ کو پانی دھتورا سے دو روز کھرل کریں پھر دو روز پیاز سے کھرل کریں پھر گولی بنا کر آدھ پاؤ برگ دھتورا اگر نہ ہو تو کر بگرہ بنا کر درمیان میں گولی مذکورہ سنکھیا کی دیکر اوپر دوسرا کپڑا لپیٹ کر گولہ مضبوط بنا کر گڑھے میں ایسی جگہ رکھے جہاں ہوا نہ ہو پھر اوپر گولہ کے ایک کوئلہ آگ کا رکھدے جب سب گولہ جل جاوے تو حفاظت سے کشتہ سنکھیا کو نکال کر پیس کر رکھ دے خوراک تین چاول برگ پان میں یا الائچی دانہ میں یا کسی چیز میں ڈالکر کھاوے قوتِ باہ امساک کا تماشا دیکھے

نسخہ جات مجرب ولی محمد سکنہ وڈلوالہ سونا بنانا

اوّل ایک کڑاہی کو چولھے پر رکھکر نیلا تھوتھا پھٹکری سفید آدھی چھٹانک آدھ چھٹانک اور ہاتھ سے برابر کر کے انگل سے دبا کر گڑھا کر کے بیچ میں چھ ماشہ پارہ ڈالیں پھر اوپر نیلا تھوتھا آدھی چھٹانک اور پھٹکری آدھی چھٹانک ملا کر پیسے ہوئے اوپر ڈالیں پھر ایک پیالہ مٹی کا اوپر دیکر

اور پیالے پر ایک پتھر رکھدیں پھر کڑاہی میں پانی اسقدر ڈالیں کہ
پیالے کی پشت پر ڈھائی ۲ انگل پانی چڑھ جاوے پھر کڑاہی کے
نیچے آگ جلائیں جب پانی جل کر پیالے کی پشت تک پہنچے
تو پھر دوبارہ اسی قدر پانی ڈالدے اسی طرح چار مرتبہ پانی
ڈالکر لکاوے جب چہارم مرتبہ پانی خشک ہو کر پیالے کی پشت تک
آوے تو کڑاہی کو سرد کر کے اوپر سے سب پانی اوتار دے
پھر اور پانی چار پانچ مرتبہ ڈال ڈالکر ہاتھ سے ملے اور پانی گرا دے
پارہ مسکہ شدہ کڑاہی کے بیچ میں جمع ہوگا وہ سب اکٹھا کر کے
گولی بنالے پھر گولی کو کپڑے میں باندھکر ہانڈی میں لٹکائے
کہ ہانڈی کی تہ سے انگل اوپر رہے پھر ہانڈی میں آدھ سیر دال نخود
ڈالکر پانی بھی ڈالکر پکاوے جب دال گل جاوے تو پوٹلی کو
نکال لیں پھر دوبارہ آدھ سیر دال نخود خام چڑھا کر پانی ڈالکر
اسمیں پوٹلی لٹکا کر آگ پر دال کو پکائیں جب دال گل جاوے
تو پھر تیسری مرتبہ بھی دال خام اور وہ پوٹلی ڈالکر پکائیں

پھر پوٹلی گرہ سیماب کو دودہ بھیڈ مین لٹکا کر پکائے

۲) پھر پتیتے ٹاہلی کے اکیسیر کوٹ کر نگدہ بنا

کر درمیان مین آدہ پاؤ جست کے پترے تہ بتہ دیکر لپیٹ

اور گل حکمت کر کے دس سیر گوہے کی آگ گڑھے مین د

جب آگ سرد ہو تو جست کو نکا لکر پیس لے کشتہ ہوگا

۳) پھر جست کا کشتہ اور جمالگوٹا کی گریاں د

دونو کو کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر درمیان مین تانبے کا پترا

اور پارہ کی گولی دیکر ٹکیہ کو اوپر لپیٹ کر ڈولی پر

اور ڈولی کا منہ بند کر کے کپڑ مٹی کر کے باران سیر

جب آگ سرد ہو نکال لین اور کشتہ کو پیسکر

شہد سوہاگہ گھی مساوی سے کھرل کر کے کٹھالی مین

چرخ دین تو سونا اعلیٰ درجہ کا گداز ہو

جو وزن مین باران ماشہ تولہ کا ہوگا۔

نسخہ ۱۸ ۱

## سرمہ واسطے تیزی نظر کے

وسیاہ
سرنگلی پہاڑی کا سرمہ لیکر اکتالی روز شیر بھیڑ ال
کے دودھ میں ڈالکر کاڑھیں پھر چیل لینے ال کے بچ
بیضہ کی زردی و سفیدی میں سحق کرے پھر ڈولی میں بند
کرکے آدھ سیر کی آگ دے پھر پیسکر رکھے اور سلائی سے آنکھ پر
ڈالے

بورہ فولاد کا کسی برتن میں ڈالکر پانی بھسرہ بولی کا
ڈالکر ایک مہینہ تر رکھے پھر بوٹی کے بھبند پانی
ایک مہینہ تر رکھیں پھر آخر کو بورہ فولاد اور جو باقی
باقی رہا ہو کھرل کرکے خشک کرے اور ڈولی میں
منہ بند کرکے آٹھ دس سیر کی آگ دے پھر اس کشتہ کو

### از مولوی عبدالرحمن

نمک شیشہ شورا قلمی نوشادر ایک ایک تولہ دو دو لیمو کا پانی

کھرل کر کر کے اکیس ۲۱ روز تک یہ عمل کریں پھر چار کھڑا وڑے
بری کے لیکر دو رکے چار حصے کر کے ایک ایک حصہ کو
چاروں نلیوں میں ڈالکر بند کرے اور چاروں نلیوں کو
بڑے مٹکے میں رکھے اور مٹکے کو پانی سے بھر کر آگ پر رکھے
پہلے ایک پہر میں آگ نرم نیچے جلاؤ مٹکے کے منہہ پر چھوٹی
رکھے دوسرے پہر میں آگ تیز کرے تیسرے پہر میں آگ
نرم چوتھے میں تیز آگ دے اسی طرح آٹھ پہر آگ جلاوے
بعد اسکے نکالکر سرد کر کے پیسے اور آنکھ میں ڈالے
موتیا بند اور تمام امراض چشم کو نافع ہے

سرمہ چشم موتیا بند کا

نانہ یعنی مترا کا گیدڑ کا لیکر بول اس سے نکالکر لونگ اس
مترا کا میں بھر کر اوپر سے مضبوط منہہ باندھکر آٹھ روز رکھے
آٹھ روز کے بعد لونگ نکالکر کھرل کر کے آنکھ میں ڈالے موتیا بند دور ہو گا

## ٭ نسخہ موتیا بند واکسیر چاندی

پیترا تانبا ایک تولہ کے چاندی مکھی تین تولہ پیسی ہوئی

پیترا تانبے کے ڈولی کے اندر دیگر ڈولی کا منہ بند کر کے گل

کر کے دس سیر اوپلوں کی آگ گڑھے میں دے

سرد ہو نکال لیں یہ تانبا برنگ سفید کشتہ ہوگا

رکھے نہ پیسے گندھک کا تیل چھوڑا نے کیواسطے ایک ماشہ

پھر سانپ سیاہ پھنیر کو سر کی طرف سے ایک

کاٹے اور آدھے حصے سے منہ سانپ کا کھول کر وہ تانبا

اسکے منہ کے اندر درمیان میں رکھدے پھر کپڑا کپڑ مٹی

گردا گرد سانپ کے لپیٹے اور دھوپ میں رکھکر

سے باہر جنگل میں لیجا کر گڑھے میں پندرہ سیر اوپلوں

جب سرد ہو تو وہ تانبہ نکال لے ایک سلائی موتیا بند والے

آنکھیں روشن ہوں گی

## نسخہ موتیا بند کا ایک سلائی سے

اچھا ولی راولپنڈی کے ساتھ ایک گاؤں مرٹیر حسن ہے
سمین یا بو جلال الدین موتیا بند سے بارہ سال تکلیف میں رہا
اسکو ایک واسادیو نے بتلایا کہ مار خور بکرے کا پتہ لیکر
سرمہ میں کھرل کرکے آنکھ میں سلائی ڈالو اُسکا ایک
بھائی بنوں کوہاٹ کی طرف با بو تھا اُسکو اُسنے خط
لکھا اُسنے پٹھانوں کو کہکر مارخور مروا کر پتہ اُسکا
شیشی میں بند کرکے بھیجا تو وہ پانی سُرمہ میں کھرل کرکے
آنکھ میں سلائی سے ڈالی تو آنکھیں روشن ہو گئیں
مارخور بکرا جوان ہوتا ہے اور بودار ہوتا ہے تو
اس وقت اُسکی خوراک سوائے سانپ کے اور کوئی نہیں
ہوتی اُن جوان بکرے کے پتے کا پانی سرمہ میں کھرل کرکے آنکھ میں ڈالے

## نسخہ روشنائی چشم

تخم کلف کو کپڑے میں پوٹلی باندھکر دو پہر پانی میں تر رکھے
پھر پوٹلی کو پانی میں ملکر چھلکا اتار دے پھر سکھا کر وزن کرلے
تخم کلف مقشر سرمہ اصفہانی موتی خالص ہمیری برابر وزن
سحق کرکے سرمہ بنا کر آنکھ میں سلائی سے ڈالے

## سرمہ چشم برائے موتیا بند

سانپ سیاہ کو سر کی طرف سے ایک بالشت کاٹ کر اسکے منہ میں
لونگ ڈالکر کپڑ مٹی کرکے ایک لوٹے میں ڈالکر منہ بند کرکے
روڑی میں اکتالیس روز دفن رکھیں پھر نکالکر لونگ کھرل
کرکے سلائی سے آنکھ میں ڈالیں موتیا بند دور ہوگا

## برائے قوت باہ و امساک

سنیما مغز بہیدانہ آملہ ساد پوست ڈوڈا حشخاش ایک ایک تولہ چاروں
کو ملا کر چاہیے پھر کھرل کریں اور چار حصے کرکے ایک ایک کو پارچہ ریشم میں باندھکر

پوٹلی کو دودھ میں لٹکا کر ایک پہر پکائیں اور مصری بجھا کر
دودھ میں ڈالیں نرم آگ پر ایک پہر پکا کر سرد کریں
اور پوٹلی کو نچوڑ کر نکال ڈالیں اور پھر دودھ کو لیں
چار دن اسی طرح پکا کر نوش کریں امساک پیدا ہوگی

## برائے دفع باد فرنگ بو آمیز

مشک کافور تین ماشہ زنگار ایک تولہ الائچی خورد چھ ماشہ بقدر دانہ نخود
گولیاں بنائیں ایک گولی عرق گلاب سے کھائیں

## نسخہ باد فرنگ اکسیری

حب مستاصل فرنگ آمد زنگ لیموں و نیلا تھوتھا آملہ
زنگ ہر یڑ نیلا تھوتھا برابر وزن پانی لیموں سے ایک دن کھرل کر کے
گولیاں برابر دانہ نخود کے بناویں ایک گولی صبح و شام کھلائیں

## برائے بصارت و تقویت دماغ

سونف مغز بادام مصری برابر سحق کر کے ملائیں اور کھائیں

## نسخہ دفع دوار سر کا چکر آنے کا از جوگی ٹلا اکسیر مجرب

دھنیاں سونف ملٹھی مصری کالی برابر وزن سفوف کر کے کھائیں

## از مولوی غلام محمد معجون مقوی سر و چشم

مصری ایکسیر پانی آدھ سیر کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھیں اور روغن زرد سوا سیر بھی ڈالکر تین جوش آگ پر دے اور اکسیر شہد بھی ڈالکر جوش دیوے پھر مغز بادام مغز کھیرا مغز کدو مغز خربوزہ مغز بیدانہ مغز کھوپا مصطگی منقہ چھوہارے مغز پستہ گری پھوٹھیاں ایک ایک چھٹانک کوٹ کر ڈالکر آمیز کریں پھر قوام حلوہ کی طرح کر کے اتار لے اور کشتہ قلعی بھی ایک چھٹانک ڈالکر آمیز کر لیں پھر روزانہ صبح شام دو پہر ایک ایک تولہ کھایا کریں

## کشتہ قلعی کا طریقہ

دوا زبک خورد بوٹی آدھ سیر کوٹ کر ایک کپڑے میں تھوڑی تھوڑی بچھا کر اوپر تین سیر قلعی کے رکھکر پھر اوپر دوا زبک بچھا کر پھر تین سیر قلعی کے رکھیں

اِسکی تہ بہ تہ دے موٹی اور پتر سے قلعی کے رکھکر لپیٹے اور لوہ
کپڑا دو سیر پختہ لپیٹ کر گیند کی طرح بناوے پھر ایک گڑھے
مین رکھکر اوپر ایک کوئلہ آگ کا رکھدے جب آگ سرد ہو
تو گولے کو توڑ کر سب پتر سے قلعی کے شگفتہ ہونگے نکالکر
پیس لے اور ایک پاؤ دہی مین گھوٹ کر خشک کر کے کام لاوے

برائے امراض چشم موتیا بند

کالا سانپ پھنیر کے ٹکڑے کر کے ہانڈی مین بند کر کے پتال جنتر
تیل نکالے اور چہارم حصہ تیل سرسوں کا ملا کر چراغ مین
ڈالے اور اوپر پیالا مٹی کا لٹکا کر چراغ کو نیچے پیالے کے
جلاوے تاکہ سب سیاہی پیالے مین لگتی رہے اِسی طرح
سب تیل چراغ مین ڈال ڈالکر سیاہی اُسکی اوپر کے
پیالے سے اُتار کر نگاہ رکھے اور موتیا بند والے کو ایک سلائی ڈالے

نسخہ مولوی غلام محمد تقوی دماغ وہر

مغز بادام ساوگی گری خشخاش اسپغول بھری روغن زرد تین تین

باریک کر کے دودھ اکسیر میں نرم آگ پر رکھ کر لگائیں جب قوام ہو تو کھائیں

برائے دفع دھند چشم

موٹی ہریڑ کے اوپر کپڑا پانی سے تر کر کے لپیٹے اور گرم بھوبل میں دفن کرے تھوڑی دیر کے بعد نکالکر پیسکر آنکھ میں ڈالے

گرہ کرنا سیماب کا

پھر اکسیس چار تولہ کو باریک کر کے ایک ڈولی میں آدھا کسیس نیچے ڈالیں اور اسمیں انگل سے سوراخ کر کے اسمیں سیماب ایکتولہ ڈالے اور پھر آدھا کسیس باقیماندہ اوپر ڈالدے اور ڈولی کا منہہ بند کر کے گل حکمت کر کے دو سیر پختہ اوپلوں کی آگ کر دھے میں دیں مگر ایسی جگہہ آگ دے جہاں ہوا نہ ہو جب آگ سرد ہو نکالے گرہ سیماب قایم ہوگا جب گرم کو کٹھالی میں گداز کریں تو گداز بھی ہوگا اگر اس گرہ کو بوقت مجامعت منہہ میں رکھے تو امساک ہوگا

از مولوی قریشی واسطے امساک کے

تو بایا ایکماشہ رات کو پانی میں تر کریں صبح کو مصری ڈالکر پیئیں

## نسخہ امساک

سیماب آملہ سار فولاد برادہ ایک ایک تولہ افیون چار ماشہ چاروں کو

داول کنوار گندل کے پیٹر کو بھوبل میں ڈالیے جب پک جاوے تو کپڑے

میں نچوڑ کر پانی نکال لیں) اس کنوار گندل کے پانی میں

چار دن کھرل کریں پھر آدھ ماشہ مکھن میں ڈالکر کھائیں

ہیراکسیس کو مصری برابر اور پانی برابر میں رگڑ کر چنبل پر لگائیں

## برائے ضعف جگر و گرمی مثانہ سوزاک

اِٹ سِٹ چھوٹے پتوں والی جسکی ڈنڈی سرخ ہوتی ہے سیر

لیکر کوٹے اور مہندی آدھ پاؤ بھی پانی ڈالکر گھوٹے

اور دو بڑی تھاپیوں میں توڑے گرکٹھے بنا دے پھر نصف

نیچے پھر نصف اِٹ سِٹ کوٹی ہوئی اوپر رکھے اور ہاتھ سے

کر برابر کرکے اوپر قلعی کے ورق علیحدہ علیحدہ رکھے اوپر

رکھے پھر مہندی ڈالکر اوپر دوسری تھاپی دیکر لب تھاپیوں

گوبر سے بند کر کے آگ دے جب آگ سرد ہو تو قلعی کشتہ شدہ نکال لے

## کشتہ تانبا برنگ سفید

سینگ کا بھیس کا دودھ کی خورد سفید پھل والی ایک چھٹانک کوٹ کر بیچ سوراخ کر کے نصف دودھک ڈالے پھر تانبا تولہ کا پترہ ڈالے پھر پترہ سکے تولے کا ڈالے پھر پترہ جست تولہ کا ڈالے پھر پترہ اوپر دودھک کوٹی ہوئی ڈالکر پورہ سینگ کا بھر دے پھر کپڑ مٹی کر کے باراں سیر گوبر کی آگ دے جب آگ سرد ہو تو نکالے تانبا سکہ جست قلعی سب ملکر کشتہ ہو نگے واسطے دھات بندی کے جریان پیرقا سوزاک سرعت انزال احتلام کے ایکماشہ مکھن میں ڈالکر کھائے

## کشتہ تانبا برنگ سفید

کنڈیارا کلاں جسکو حیوان کھاتے ہیں کنڈیارا بوٹی آدھ سیر کوٹ کر نصف لوٹے میں نیچے ڈالکر اوپر تانبا رکھکر اوپر نصف کنڈیارا ڈالکر منہ بند کر کے گیر

## نسخہ شمسی

پیترے جست کے باریک بقدر پترہ تانبا کے بنا وے اور دو ورق
ابرک سفید کے جنمیں دو تین سوراخ بھی ہوں
ایک کپڑے میں اول پترہ جست کا پھر ورق ابرک سفید کا پھر پترہ
تانبے کا پھر ورق ابرک کا پھر پترہ جست کا نیچے اوپر رکھکر کپڑے کو
لپیٹے اور اوپر مضبوط کپڑمٹی کر کے سکھاوے روئی مٹی کوٹ کر اوپر ایک
انگل موٹا لیپ کر کے سکھاوے پھر لوہار کے دکان میں رکھکر کوئلہ کا تاؤ
دیکر خوب سرخ کرے پھر سرد کر کے نکالے تانبا زرد ہو کر نکلیگا
اور کچھ بنا دیکھی دینے سے بہا ابرک کے رنگ جاویگا

### سفوف از شمس خوشابی برائے تقطیر البول و تقویت مثانہ

خبث الحدید پرانی رگڑ کر بہت باریک کریں اور روغن بادام میں
چند تھوڑی شہد بھی اوپر دو تین مرتبہ بریاں کریں پھر ایک ماشہ مکھن میں
ڈالکر صبح شام کھایا کریں اور گھی دودھ گوشت انڈا کھایا کریں

واسطے امراض چشم موتیا بند کے

سنبل الطیب - بچ - مصطگی - اسارون - دارچینی - نیم

گری تماں - ترودی سب چھ چھ ماشہ عشق پیچہ ایکتولہ

نمک کھانے والا ایکتولہ مصبر سب دواؤں کے دو چند یعنے بارہ تولہ

پیسکر شہد میں ملائیں وزن خوراک ڈیڑھ ماشہ ایک وقت کھا

اور بادی چیزوں سے اور سرخ مرچ سے اور کھٹائی سے پرہیز کریں

سند از لساح واسطے دافع نزلہ زکام وغیرہ کے

پوست ہریڑاں بھیڑے آملے کا ایک ایکپاؤ کوٹ پیسکر با ریک کریں

اور تین سیر پانی ڈالکر بھگو دیں تین روز کے بعد آگپر رکھکر

جب نصف پانی باقی رہجاوے تو کپڑے میں چھانکر پانی صاف کر

کڑاہی میں ڈالیں اور تین پاؤ گھی بھی گائے کا اسمیں ڈالکر

آگپر رکھیں جب پانی جل جاوے باقی صرف گھی رہجاوے اس گھی کو

باراں روز میں کھا کر ختم کرے کا براے دفع چند امراض چشم

ودافع چھایا وغیرہ ❖ لونگ تولہ باریک شدہ مہندی باریک شدہ دو تولہ ڈیڑھ

پانی میں رات کو تر کریں صبح کو کپڑے میں ڈالکر نچوڑ دھریک کے یا شریہ کے
ڈنڈے لے کر گرٹ گھوٹ کر سب پانی خشک کریں جب گاڑھا پانی
ہو جاوے تو شیشی میں ڈالکر رکھیں چھایان پر یہ لیپ لگایا کریں

## سرمہ راول

سرمہ سیاہ یا سرمہ سفید تین ماشے تخم کلف کو ایک دن پانی میں تر کرکے
ملکر چھلکا اتاردیں
مانند سرمہ کے چنے کی کلیاں کرے پانی سے خوب کھرل کریں سلائی سے
آنکھ میں ڈالیں گائے کا گوشت لال سرخ مرچ ترشی لسی سے
پرہیز کریں

## ناروے کا علاج

تسپ کنج بقدر دانہ نخود اور گڑھ ملاکر خوب رگڑیں اور ناروے پر لیپ کریں

## از مولوی محمد شاہ جسپالی برائے چشم

سنریہ یا دھریک کے ڈنڈے کے ایکطرف بیسیہ یا ادھیا نی ٹھوک لیں
اول دو تین کوڈیاں باریک پیسکر پانی نچوڑا روز تر رکھیں پھر
مہندی ایکتولہ کو پیسکر رات کو تین تولہ پانی میں تر کریں صبح
کو پانی کوڈیاں والا اور مہندی والا ملاکر کنیھوں کے ا

کٹورے میں تھوڑا تھوڑا ڈالکر اُس ڈنڈے سے جسمیں پیسہ
پیوست کیا ہو رگڑ رگڑ کر سب پانی خشک کریں جب لیپ کیطرح کا
پانی گاڑھا ہو تو آنکھ پر لگائیں تو درد چشم دور ہوگا
اگر رسوت ہیضیم کو پانی میں گھسکر آنکھ پر لیپ کریں تو فوراً درد

## برائے امراض چشم

چینی ٹیچی خالص دو ماشہ مصری کالی ایکماشہ کھرل کرکے آنکھ

## نسخہ موتیابند کا دفع کرنا

سانپ سیاہ چھپر کے منہ میں لونگ ڈالکر کسی لوٹے میں
گلحکمت کرکے جنگل میں جاکر گڑھے میں آگ دیں راکھ کو آنکھ
میں ملیں۔

## از مولوی نبی بخش برائے چند امراض چشم

پھٹکڑی سفید ایکتولہ کو توے پر رکھکر آگ پر رکھے جب گداز ہو کر پانی
تو نوشادر شورہ تولہ تولہ پیسا ہوا اوپر ڈالیں تاکہ تینوں گداز
ہوکر روڑی ہو جاویں پیسکر آنکھ میں ڈالیں۔

## برائے نسوار نزلہ زکام

جنگلی اوپلے کی آگ پر آک کا دودھ چوپڑ کر تر کرکے نمائے میں سکھائیں اور پیس کر نسوار قدر سے چڑھائیں

اگر اس نسوار میں چھ ماشے نمک پیس کر دانتوں پر ملیں تو دانت درد نہ کرینگے ماسخورہ دور ہو جائیگا مگر ملکر کلی نہ کرے

## نمبر ایک کی دوائی برائے امراض چشم

ارکان سفید اور سرمہ سفید اور سرمہ سیاہ ایک ایک تولے باریک پیس کر رکھیں

پہلے توے کو خالی چولہے پر رکھکر چھ ماشے نوشادر لیسا ہوا اوپر ڈالیں پھر ایک تولہ نیلا تھوتھا لیسا ہوئے اوپر ڈالیں پھر چھ ماشہ نوشادر لیسا ہوئے اوپر ڈالکر ایک کٹورا اوپر دیکر گرد اگرد سے لب کٹورہ کے آٹے گندم کے لیپ سے بند کر دیں تاکہ دھواں نہ نکلے پھر توے کے نیچے نرم نرم آگ جلاؤ جب آٹا جو گرد اگرد لگایا ہے بالکل سرخ ہو جاوے توے کو آگ سے اتار کر ٹھنڈا کریں اور کٹورا

کو اتنا رگڑ کر توے پر جو دوا سوختہ ہے اسمیں نمبر ایک والی
زنگان اور دونو سرمے بھی ملاکر خوب کھرل کرکے سرمہ بنا
اور سلائی سے آنکھ میں ڈالیں ۔ نسخہ برائے درد بند و دفع بھس کے
زنگ ہر پتر ایک پاؤ مگھان دو پاؤ ہانڈی میں ڈالکر شیر بھینس
پانچ سیر ڈالکر اوپر چینی چھونی ڈھکر آٹا گندم کا یا کھل دھ
چھونی کے گرد اگرد لگا دے تاکہ بھاپ باہر نہ نکلے پھر چولہے پر
نیچے نرم نرم آگ جلاوے آگ دو چولی جلاوے جب سے
فجر سے شام تک آگ جلانے سے سب دودھ خشک ہوگا
سرد کرکے دوا کو صحنک میں ڈالے اور سائے میں خشک
پھر لنگری ڈنڈے سے گھوٹ کر باریک کرے اور برابر دوا کے
سفید ملاکر گھوٹے پھر چھ ماشہ سفوف دودھ سے کھاوے
اس سے اسہال جاری ہونگے اور آدمی تندرست ہوجا
ئیگا * نسخہ واسطے باد فرنگ چنبل کے چاندی سونا بنانے
چربی بکرے کی دو تولہ مغز چلغوزہ دو تولہ دونو کو کڑھی میں ڈالکر

جب آگ پر پگھل کر تیل ہوں تو ایک تولہ سنکھیا سفید کی ڈلی اسمیں رکھدے
نرم آگ پر ڈلی پختہ ہو جب ڈلی موم کیطرح ہو تو لوہے کی سلائی سے ڈلی
دال میں اگر آر پار ہو جاوے تو آگ سے اُتار لے تیل کو علیحدہ شیشی میں
ڈالکر رکھے اور سنکھیا کی ڈلی کو علیحدہ باریک کرکے رکھے
تیل کو چنبیل پر لگا دے اور سنکھیا دو رتی کو مکھن میں ڈالکر کھائے
دو تین روز میں شفا ہوئی + اگر اس تیل میں شنگرف کی ڈلی رکھکر پکاوے
اگر اس سنکھیا مونگیہ تولہ و باران تولہ تانبا گداختہ پر طرح کرین تو چاندی ہوگی

## برلئے قوت باہ، امساک

کمار کی جڑھ گیلی مڈھی میں سوراخ کرکے ڈلی شنگرف کی اسمیں ڈالکر
مڈھی کے بورہ سے سوراخ بند کرکے اوپر مٹی لگا دے چالیس روز کے
بعد شنگرف کی ڈلی کو نکال کر دو چھٹانک گوشت گاو کی بوٹی
میں ڈالکر تیل گنجد میں بریاں کرے اسی طرح گوشت کی چار بوٹیوں
میں ڈال ڈالکر تلوں کے تیل میں بھونے پھر شنگرف کو پیسکر
رتی دو رتی پان میں ڈالکر کھائے تو قوت باہ کو ابھارے گا
اور آلت کو تیز کرے گا۔

برائے تغلیظ البول و دافع جریان و احتلام

اول بہیدانہ ایکپاؤ کو پانی میں تر کرکے ایکدن رکھے پھر بہیدانہ کو گرم
پانی میں ڈالکر لعاب شیرہ کپڑے میں نچوڑکر نکال لے اور ایکپاؤ
بُورہ لوہے کا اسمیں ڈالدے جب خشک ہو تو اور بہیدانہ ایک
لیکر اسی طرح بھگو کر شیرہ نکالکر پھر اسمیں ڈالدے جب وہ
خشک ہو تو تیسری مرتبہ بھی لعاب بہیدانہ ڈالکر اسمیں ڈالکر خشک
کرے پھر انار دانہ ایکپاؤ کا شیرہ تین مرتبہ نکالکر اسمیں ڈالکر خشک کرے پھر گولیاں بقدر کوکن بیر کے بنا کر ایک گولی
اوپر سے دودھ پیئے مجرب

مستند صحیح از دوست لساج مغربی سونا

جست تین ۳ تولے کو کٹھالی میں گداز کرکے اوپر نوشادر تین ۳ ماشہ کو
اور جست گداز شدہ میں ایکتولہ سیماب ڈالکر ملالے پھر اس
کو اکیس ۲۱ روز آک کے دودھ میں تر رکھے پھر نکالکر اس
کو لیکر تولہ مس کو گلاکر اوپر طرح کریں تو سونا مقبول بازاری

برائے دفع جذام

مرغ گوشت کرگدن کا ایکسیر اور گوگل ایکسیر سنکھیا سفید پنجتولے گری ڈیڑھ پاؤ سنگ

گھوٹ کر شیال حنتر تیل نکالیں یہ تیل ہر ایک مرض کو دور کرے

## جست سیماب کا قایم کرنا

دس تولہ جست کی کٹوری اسقدر بنواوے کہ تین چھٹانک دودھ تھوہر کا اسمین آجاوے
پھر سیماب دس تولہ سرکہ مین ملاکر کٹوری کے اندر ملے تا کہ سیماب کٹوری کے
اندر چسپاں ہو جاوے پھر نمک یا ریت کڑاہی مین تین انگل ڈالکر
اوپر کٹوری جست کی رکھے اور نیچے نرم آگ جلاوے اور کٹوری مین
تین مرتبہ تین چھٹانک دودھ تھوہر کا ڈال ڈالکر خشک کرے
پھر اس کٹوری کو سیکر رکھے اور ایک رتی لیکر ایک تولہ مس آتش پر طرح کر
تو سونا مقبول بازار ہوگا

## نسخہ واسطے درد جوڑوں کے

سنڈھ ایک سیر سا ہی پانی بیتے ہرتولی سے کھرل کرکے روغن گائے مین ڈالکر بریان کرین
مگر اسقدر بریان کرین کہ جل نہ جاوے پھر ملٹھ سونٹھ سورنجان شیرین مغز بادام ایک
سیر ماہی بنفشہ دس ماشہ سب کو گھوٹ پیسکر شہد یا کھنڈ مساوی من
ملائیں اور ایک تولہ کھایا کرین درد ہر قسم کا دور ہو جاویگا

## نسخہ مولوی صاحب کو کو والا

سونف دیسی
واسطے امراض معدہ و ہضم و تقویت جگر و دل کے بادیان ایک
سونف رومی شورہ قلمی نوشادر سوہاگہ جوکھار مصبر ایک ایک
اہلیلہ آلو بخارا انار دانہ پوست کھٹا ترنج آدھ آدھ پاؤ کاسنی
منڈی بوٹی ایک پاؤ تخم کشوث چار تولہ نمک لاہوری تین تولے
نمک سیاہ تین تولہ شیر مادہ گاؤ میں تر کریں ایکدن رات
تر رکھیں پھر سب کو کوٹ کر خوب باریک کرکے شیر مادہ گاؤ
تین سیر میں پھر دن رات تر رکھیں پھر نچوڑ کر سب شیرہ نکالکر
مصری ملا کر رکھیں اور ایکماشہ ست پاچوہر مصطگی بھی
میں ڈالکر اوپر سے یہ شیرہ مذکور ایک دو گھونٹ پیئے

## عرق گیتریک کا نکالنا

بڑی روٹی کا آٹا گندم کا گوندھکر ٹکیہ اسقدر بنائیں کہ کٹورے کے اندر آجائے
اور ٹکیہ کو کڑاہی کے اندر رکھیں اور گندھک دو چھٹانک پیسکر ٹکیہ کے گرداگرد
ڈالے پھر اوپر کٹورہ دیکر بند کرکے کٹورے کے گرداگرد آٹا گندم کا گیلا
لگادیں پھر کڑاہی میں پانی بھر کر نیچے نرم آگ جلائیں جب پانی گرم

تو کپڑا بھگو کر پانی کڑاہی کا نکالکر اور پانی سرد ڈالکر کڑاہی کو بھر دین

اسی طرح تین بار پانی ڈالین جب پانی گرم ہو کپڑے سے پانی نکالکر

اور سرد پانی ڈالین بعد اسکے کڑاہی کو آگ سے اُتار کر سرد کر کے

کٹورا اوپر سے اُتارے اندر کٹورے کے تو عرق ہوا نکالکر مدہ ملاکر

رکھین اور تھوڑا تھوڑا پیا کرین واسطے دفع درد شکم

شنگرف الائچی خورد مرچ سیاہ ایک ایک تولہ پانی لیمو ایک پاؤ مین کھرل کر

برابر مصری ملاکر ایک ماشہ کھائین

تیل نوشادر کا نکالنا تا زندہ کا زر بنانا

اول نوشادر ایک تولہ کو پانی اٹ سٹ کے پتون کا دو تین تولہ کھرل کر کر

خشک کر کے کھپریہ مین ڈالکر اوپر دوسرا کھپریہ کا چڑھا کر

گل حکمت کر کے سکھائین اور تین پاؤ اوپلے توڑ کر نیچے اوپر گڑھے

مین دیکر آگ دین جب آگ سرد ہو باہر نکالکر نوشادر کو کھرل کرین

ہوگا پھر چھ ماشے سرخ کاہی اس تیل مین سحق کر کے دو تولہ

پانی کو کر چھی مین ڈالکر نرم آگ پر رکھے اوپر کاہی نوشادیہ مسحوق ماشہ

چٹکیاں دیتا جاوے تو سیماب قایم ہو کر منجمد ہو گا ایک رتی مس تولہ

## نسخہ امراض چشم

دھنیاں خشخاش سفید برابر لیکر پانی میں رات کو تر کر کے صبح
پانی اُتار کر دونو کو خوب گھوٹے پھر مغز بادام بھی ملا کر گھوٹے
اور وہی پانی رات والا ڈال کر شیر گرم کر کے پیئے

## نسخہ ضیق النفس

تین پتے آک کے کھوہ کے لشار کے پانی میں ایکدن رات تر کر
پھر ہیوں کو گھوٹ کر تھوڑا پانی ڈالکر پیئے

## ترکیب تیل آملہ سار نکالنے کی

چونا ان بجھا ایکپاؤ لوناکھار ایکپاؤ دونو کو کوٹ پیسکر کڑاہی
اور تین سیر پانی بھی ڈالکر بھگو رکھیں تین دن کے بعد مقطر صاف
نکالیں پھر آملہ سار دو چھٹانک کو پیسکر کڑاہی میں ڈالکر
رکھیں اور یہ مقطر کھار کا تھوڑا تھوڑا ڈالکر آگ پر جذب کرتے جاویں
جب سب مقطر ختم ہو جاوے تو کڑاہی میں جو کچھ موجود ہو کھرچ کر

اور رات کو ہوا میں رکھدیں صبح کو جو تیل ہو شیشی میں ڈالیں
دوسری تیسری رات بھی ہوا میں رکھتے رہیں سب تیل ہو جائیگا
اسکو شنگرف پر تقطیر کرکے شنگرف کو موم کرکے کام لیں

## برائے نزلہ زکام

نشاستہ یا میدہ ایک پاؤ اور گھی ایک پاؤ کڑاہی میں ڈالکر بھونے
آگ نرم نیچے جلاکر نیم بریان کریں پھر بنولے یعنی پنوہ کپاس
ایک پاؤ کا آٹا خشخاش پوست ڈیڑھ ڈیڑھ چھٹانک پیسا ہوا
اور کھنڈ سفید آدھ سیر آگ سے نیچے اتار کر ملاویں
اور تولے دو تولہ کھائیں۔

## مصلح بدن

جڑھ کاسنی باریک کوٹ کر رات کو پانی میں تر کرکے رکھیں
صبح کو آگ پر جوش دیں جب نصف پانی باقی رہے تو مصری ملاکر دیں

## واسطے اسقاط حمل اور آسانی سے بچہ پیدا ہونا

ہاتھی کی لید کو آگ پر رکھکر اوپر عورت پاؤں کے نیچے اینٹ رکھکر
بیٹھکر دھواں فرج کو پہنچائے یعنی دھوپ لے
فوراً بچہ باہر نکل آئیگا۔

## برائے آسانی ولادت

نا وین مہینے کے پہلے روز پٹھکنڈا کی جڑھ تازی چار انگل دھ
سے باندھکر کمر مین باندھے آسانی کے ساتھ بچہ پیدا ہوگا

## دوا میہی ممسک قوت باہ

سنکھیا سفید شنگرف سیماب دار چینی ایک ایک تولہ سرپھوکا بوٹی کو لیعنے پچھکنی
پانی مین باراں پہر کھرل کرین پھر آتشی شیشی مین ڈالکر منہ
شیشی پر ٹین کا ڈھکنا چڑھایئں اور ٹین کے ڈھکنے مین چھا
کیطرح باریک سوراخ ہون پھر بوتل کو اُلٹا رکھکر نیچے دو
شیشی کا منہہ مضبوط جوڑ مین اور نیچے والی شیشی کو زمین مین
دفن کرین اوپر کی شیشی کے گرد آگ اوپلون کی دین سد
تیل نیچے والی بوتل مین ٹپک جاویگا پھر تانبے پر اس تیل
ملکر آگمین تپایئں زر ہوگا اور واسطے خوراک کے ایکچاول مکھن

## برائے جلق زدہ نامرد کے

تیل مذکورہ بالا کو تیل تلان مین ملا کر گرم کرکے مالش کرین
پھر اوپر پتا ہر نولی کا یا پتا پان کا گرم کرکے باندھین

انگریزی خوراک کس میں

۲۳۲

اثر گولیاں عین

## برائے امساک قوت باہ

سیماب شنگرف سنکھیا سفید ایک ایک تولہ کو زردی بیضہ میں کھرل کریں
اور مہندی ایک چھٹانک کو پانی میں گھوٹ کر نگدہ بنا کر درمیان میں
گولہ مذکور دیکر لپیٹیں پھر بیٹھے میں سوراخ کرکے اسمیں رکھکر منہ
بند کرکے گل حکمت پختہ کرکے اکیس سیر اوپلوں کی آگ دیں

## نسخہ امساک کشتہ چاندی

تین قسم کی اجوین ایک ایک چھٹانک دودھ آک میں گھوٹیں
اور اس کا نگدہ میں تولہ چاندی کا پترا دیکر لپیٹ کر کپڑ مٹی
کرکے بیس سیر کی آگ گڑھے میں دیں کشتہ ہوگا

## امساک جریان

لسوڑے کی پیاں گٹھلیاں نکالکر سائے میں خشک کریں اور
کیکر کی کچی پھلیاں سائے میں خشک کرکے دونو کو ملاکر گھوٹے
اور ہموزن کالپی مصری ڈالکر گھوٹ کر ملا دے اور پھانکا کرے
دودھ سے

## ✗ مس کا سفید کرنا چاندی سونا بنانا

اٹ سٹ چھوٹے پتوں کی راکھ ایک سیر میں تین سیر پانی ڈالکر دو دن کے بعد
مقطر صاف لیکر رکھے اور سنکھیا سفید کی ڈلی کو آگ پر رکھکر اس مقطر پانی
چو یا اوپر دے دیکر خشک کرتے رہیں تھوڑی دیر کے بعد سلائی لوہے آگ
کی سنکھیا کی ڈلی میں چبھو کر دیکھے اگر سلائی مثل موم کے پار ہو جاوے
تو سنکھیا کی ڈلی کو نکال لیں پھر سیماب ایک تولہ ملاکر دونو کو
مساوی
نوشادر کے تیل سے کھرل کریں اور خشک کرکے ڈلی میں بند کرکے
اگر قلعی تولہ پر سنکھیا ڈالیں تو چاندی
آدھ سیر کی آگ دیں یہ اکسیر ہو گی اگر ایک رتی کو تولہ مس پر ڈالیں
تو سونا خالص ہوگا یاد رکھو جس اکسیر میں سیماب شامل ہو اسمیں
چاندی یا سونا کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی سنکھیا سفید مس میں اگر
سیماب شامل ہو تو سونے کی طرف لیجاتا ہے۔

بنانے کا قاعدہ نوشادر کی ٹکڑی ایک چھٹانک
کے دابو میں کڑاہی میں رکھکر آگ پر رکھیں اگر دھواں نکلے تو اور چونا ڈال
کر بند کردے تمام دن آگ پر رکھیں مگر تیز آگ نہ ہو
نرم آگ ہو پھر نوشادر کی ٹکڑی نکالکر پیسکر

از ۲۲۷ ۲
نسخہ جناب علی علیہ السلام کا

ان نسخے استاد لوگ ہزارہا طریقوں سے بناتے اور چلاتے ہیں
مجھکو ایک جوگی ٹلے والے نے اسطرح بتلایا جو تحریر کرتا ہوں
خذ الفرار والطلقا وشیئا یشبہ البرقا
اذا مزجت بالسحق ملکت الغرب والشرقا
یعنے سیماب ایک تولہ ابرک سیاہ ہڑتال ورقیہ تیزاب شورہ
تیزاب نوشادر تیزاب سبھی دو دو چھٹانک لیکر
پھر تولہ تولہ تیزاب ڈال ڈالکر کھرل کرتا جاوے جب
تینوں تیزاب بین باری باری کھرل خوب کیا جاوے
تو ابرک بھی سیماب ہی تیکر آمیز ہو جائیگی سب چیزیں
قائم ہو ہیہ ہونگی ۔ پھر ایکپاؤ جست گلا کر ایکرتی یہ اکسیر
اوپر ڈالیں پھر جست کی ایکرتی تولہ تانبا پر ڈالیں ۔
تو سونا ہوگا ۔

## ۲۲۸ ✻ بغیر جلمنڈرہ کے تیل نکالنا

کالی کے ـــــ صفحہ پر لکھا ہے کہ لوہے کی ڈولی یا لوہ
دو کٹورے لیکر ورق چاندی کے دو تین کٹوروں کے اندر لگا
پھر ایک کٹورے میں آملہ سار ایک چھٹانک جسکو تیزاب
تیزاب سجی دو چھٹانک سے سحق کر کر کے خشک کیا گیا ہو ڈال
پھر اوپر دوسرا کٹورہ لوہے کا دیکر لب کٹوروں کے کپڑمٹی
خوب اچھی طرح کر کے ہانڈی کے اندر رکھیں پھر ہانڈی کو ریت
سے بھر کر آگ پر رکھیں جب ریت پر دانے ڈالنے سے بھوننے لگیں
تو ہانڈی کو سرد کر کے آہستہ کٹورہ کو کھولیں کٹورے میں آملہ سار کا تیل
ہوگا ✤ سجی کا تیزاب اسطرح بنائیں کہ لوٹا کھار ایک پاؤ
چونا ان بجھا ایکسیر دونوں کو تین سیر پانی میں گھولکر ایکدن رات
مقطر صاف نکالکر کڑاہی میں ڈالکر آگ پر خشک کریں اور دوبارہ
دو سیر پانی ڈالکر ایکدن رات رکھکر مقطر صاف پتی لگا کر لیں
اس مقطر کو آگ پر خشک کریں پھر آدھ سیر مرکہ تند تیز ملا کر رکھیں

## ۱۱/۲۸ مصالحہ چلمنزرہ کا

بہروزہ سریش تلی بکرے کی خبث الحدید چونا خوب کوٹ کر

## نسخہ ضیق النفس اور اکسیر برے قلعی

استعمال کریں اور لگائیں

نمک شیشہ کو دودہ آک میں کھرل کرکے کرچھی میں

آگ پر رکھیں جب خشک ہو تو پھر دودہ آک میں کھرل کرکے

کرچھی میں ڈالکر آگ پر رکھکر خشک کریں اسی طرح تین مرتبہ عمل کریں

پھر کھرل کرکے پانی سیر میں بھگوئیں اور ایکرات رکھکر

نتھار لیکر کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھیں اور نیچے لکڑی

کی آگ جلائیں جب مثل گلقند کے گاڑھا ہو تو آگ سے اتار

لیں خشک ہوکر جم جاویگا ایکماشہ لیکر ایکسیر سانبے قلعی پر ڈالیں

چاندی ہوگی اور یہ نمک دافع ضیق النفس دمہ کھانسی تلی

ہاضم طعام اور دفع درد دندان کے لیے ہے۔

# کشتہ کیچلہ از مولوی عبدالرحمن

دافع بھس جھولہ تپ کہنہ ممسک ضیق النفس وغیرہ

کیچلہ ثابت ثبوت کو پانی کنوار گندل میں ایک آنچ پکا
ازر کسی وقت لکڑی سے ہلا دیا کریں بعدہ کیچلوں کو نکالکر
دیگچی میں یا کڑاہی میں ڈالیں اور بہت دودہ ڈالکر آگ پر رکھیں
جب دودہ مثل کھویا کے ہو تو کیچلے نکالکر پوست پرداتہ کیچلہ کا
باریک اوپر سے اتار دیں اور پتہ چیر کر نکال ڈالیں پھر کیچلوں کو
لوہے کے ہمام دستے میں خوب کوٹ کر باریک کرلے اور کھرل کرے
مثل سیدے کے بناکر شیشی یا بل میں ڈالکر رکھیں بقدر دانہ جو
کے مکھن میں ڈالکر کھائیں ٭ کشتہ شنگرف بہی ممسک

بارا۱۲ عدد موٹے پیاز میں شنگرف کی ڈلی باری باری دیکر اوپر
آٹا ماش کا گوندھا ہوا دو چھٹانک لپیٹ کر بھوبل میں دے دیکر پکا
کریں پھر بارا انڈوں میں زردی نکالکر رہنے دیں تہ شنگرف
اوپر ماش کا آٹا دو چھٹانک لپیٹ کر باری باری بھوبل کی آگ میں دفن
کریں

شیرہ اسکا دودھ میں ملاوین اور تھوڑی مصری ڈالکر دودھ کو پیئیں
اسی طرح ہر روز اسپغول ایک ایک چھٹانک مین پوٹلی پارہ
والی پیچمین دیکر پوٹلی لٹکاکر دودھ پکاکر پیا کرین
نسخہ اطریفل قبض کشا دافع بواسیر ایکتولہ کھائیں
چھلکہ ہریڑاں بھیڑے آملے اور زنگ ہریڑ سب دو دو تولہ
اور سنا مکی آٹھ تولہ اسطخودوس چھے تولہ اور دھنیان
پانچ تولہ اور مغز بادام چوتالی تولہ شہد سہ چند بغیر پانی
کے ہو کو فتہ بیختہ ملائیں اور گھی گائے کا بھی لیکیاو
ڈالکر قوام کر کے رکھیں اور اکتالی روز گندم مین دفن رکھیں
واسطے قوت باہ کے
ایکرتی اسکی پانچ روپے سے فروختہ ہوتی ہے ماش ثابت چھٹے سیر ان چھلے
گدھے کے پیشاب مین ڈالکر تر رکھیں اور سایہ مین خشک کرین
پھر چکی مین پیسکر آٹا بنائیں اور سب آٹے کو شراب مین گوندھ

نسخہ غلولہ بنائیں پھر تولہ دو تولہ شنگرف کی ڈلی کو ایک غلولہ میں رکھیں پھر
کوپیسے کی بار رون کے چھینکے میں ڈالکر باندھکر دیگچے مین تیل سرسوں کالی کا دو سیر ڈالکر
غلولہ کو بیچمین لٹکاکر چولھے پر رکھکر نیچے بیر کی آگ دو پہولی جلائے
جب غلولہ سُرخ ہو جائے تو شنگرف نکالکر دوسرے غلولہ مین
ڈالکر تیل مین لٹکا کر پکائے اسی طرح سب غلولون مین باری
باری پکائیں پھر اس شنگرف کا ایکیادل مکھن مین ڈالکر کھائیں
قوت باہ کے بڑھانے مین بیمثل اکسیر ہے اور ایک رتی شنگرف کی
تولہ مس یا تولہ چاندی پر طرح کرین شمس ہو گا صحیح ہے

اعلے سے اعلے نسخہ ایک مشہور حکیم کا یہ ہے نامردون کو مرد بنا تا ہے مس یعنی تانبہ کو سونا بنا تا ہے

گیہون کا آٹا بیسن سوا سیر اور مغز کھوپا گری منقے چھوہارے
بادام چار مغز ساوگی وغیرہ ایک ایک چھٹانک اور نمک مرچ
یا کھانڈ حسب منشا ملاکر آٹا گوندھکر رکھین - پھر کڑاہی میں
گھی گائے کا آدھ سیر یا کچھ زیادہ ڈالکر نرم آگ پر رکھیں
شنگرف دو تولہ کی ڈلی پر کچے سوت کی تار پتلی پتلی

تاکہ دانہ دانہ نہ ہووے پھر شنگرف کی ڈلی پر ایک چھٹانک آٹا
گوندھا ہوا لپیٹ کر گھی میں ڈالکر پکوڑا تلے جب پکوڑا
تو پکوڑا نکالکر چیر کر شنگرف نکالکر چھٹانک آٹا اوپر لپیٹ کر
پکوڑا گھی میں ڈالکر تلے اسی طرح شنگرف پر چھٹانک
آٹا لپیٹ کر سب پکوڑے آٹے کے تلے اور شنگرف کو نکال
پیسکر شیشی میں ڈالکر حفاظت سے رکھیں اور پکوڑے بھی
رکھیں رات کو ایک رتی شنگرف ایک پکوڑے میں ڈالکر
اوپر سے دودھ پلائیں تو اسقدر شہوت قوت ابھرے گی
کہ بیان سے باہر ہے اور جو گھی باقی بچا ہے روٹی پر ڈالکر کھایا
کرے مگر لسی چھوڑ دے اور ایک رتی اس شنگرف کی
گذشتہ طرح کریں تو زیادہ

**برائے قوت باہ**

جڑھ برم ڈنڈی کی سوا سیر سائے میں خشک کر کے پیس
ان کو کڑاہی میں ڈالکر آگ پر رکھیں اور پچیس ٹوٹے دودھ
ڈالکر پکائیں جب دو لوٹے دودھ باقی رہ جاوے تو ٹھنڈا
گھی ایک سیر سفید ... ڈالکر حلوہ معجون بنائیں

## نسخہ قوت باہ از مولوی عزیزالدین

ڈاکٹر

مرغی کے انڈے گھی شہد کھنڈ اور سفوف ادہرک کڑاہی میں آگ پر رکھکر مثل حلوے کے بنا کر کھایا کریں سات روز تک

## دیگر مقوی باہ

مغز بادام - مغز پستہ - مغز فندق - مغز کھوپا خشک

موصلی سیاہ - تالمکھانا - بہمن - تخم اونٹنگن - بھکڑا - تخم

شمدھ - تل چھلے ہوئے - کباب چینی - ثعلب مصری

تخم مولی - تخم گاجراں - تخم گولگلو - تخم پیاز

الائچی کلاں دانہ الائچی خورد دانہ موچرس لسوڑیاں کمرکس مصطگی حنظل

جلوتری سب تولہ تولہ کیسر دو ماشہ مشک دو ماشہ ورق طلا

دس عدد ورق سونا دس عدد شہد دو چند ملا دیں

## نسخہ تقطیر البول از مولوی عزیزالدین

خوراک ایکتولہ

انڈے گرم پانی میں لکا کر غلفہ شہد سے تر کرکے کھایا کریں

معجون ممسک

دارچینی دو تولہ الائچی خورد دو تولہ مصطگی تولہ چوب چینی پنجتولہ مصری دس تولہ شہد بیس تولہ ملائیں اور ایکتولہ کھائیں

معجون ممسک

دارچینی تولہ اودنگن تولہ لونگ تولہ شقاقل ششت ماشہ سونٹھ آٹھ ماشہ مصطگی چار ماشہ مغز پیوپات ڈیڑھ تولہ اندر جو چار ماشہ جوز بوا چار ماشہ خصیۃ الثعلب تولہ مشک ماشہ خولنجان تولہ بہمن سرخ ایکتولہ بہمن سفید ایکتولہ جلوتری چار ماشہ مگھاں چار ماشہ مغز بادام دو تولہ مغز چلغوزہ دو تولہ اسگندناگوری تولہ تخم زردک تولہ سمندر جھاگ تولہ مصری کل دواکے برابر شہد سہ چند ملاکر معجون بنائیں

نسخہ از حضرت کھڑاکروی برائے قوت تمام جسم

چھلکا ہریڑ اور بہیڑہ آملے سونٹھ مگھاں مرچ سیاہ چترا چھڑ لگی لونگ تخم زردک سب تولہ تولہ کشتہ منور دس تولہ شہد وگھی دس دس تولہ ملاکر معجون بنائیں خوراک ایکماشہ یا دوماشہ سفید بال سیاہ ہو جائیں

## معجون مقوی باہ ولبر

پوست ہلیلہ بلیلہ آملہ نگھان مرچیاں سیاہ سنڈھ - چیترا - تخم زرد ک - واوڑنگ
چھڑ گنڈی متھران ایک ایک سر سیاہی خبث الحدید کشتہ چار سر سیاہی شہد دو سیر
خوراک ایک تولہ

## نسخہ ممسک قوت باہ

آم جو کا لیکر دودھ آک سے تر کریں اکیس روز تک پھر کھرل کر کے
خشک کر کے گولیاں بقدر نخود کے بنائیں ایک گولی پانی سے کھائیں
گڑ اور ترشی سے پرہیز کریں

## برائے تقطیر البول

تخم دھتورہ سیاہ ۹ ماشہ ریوند چینی تین ماشہ جیفل دو سرخ سنڈھ
باریک کر کے شہد میں مخلوط کر کے بقدر دانہ نخود کے بنا کر ایک گولی

## برائے دفع امراض حیتم

تانبے تولے کے پترہ کو آگ میں سرخ کر کر کے نمک پانی والے ہوئے میں
دس بار بجھائیں تا کہ سیاہی نکل جاوے پھر تانبے کو کوٹ کر
ریزہ ریزہ کریں یا ریتی سے رگڑ کر بورہ کریں پھر آملہ سار دو تولہ
خوب رگڑے پھر ڈولی میں بند کر کے تین چار سیر آگ دیکر کشتہ کر

بجرکستہ تانبے کو لیموں کے پانی میں کھرل کرکے خشک کرے اور سلائی سے آنکھ میں ڈالے سبل چشم و سرخی چشم و ضعف بصر کو فائدہ دیوے

نسخہ دافع جذام

ابتدا قبل تین سال جذام کے مہندی چرائیتہ رات کو پانی میں تر کرکے صبح کو گھوٹ کر وہی پانی ڈالکر کپڑے میں نچوڑ کر شہد ملا کر روزانہ پیا کر یا بکری چھلا دیوے گرڈ ملا کر خوب کوٹے اور تولہ تولہ روزانہ کھایا کرے

جلاب بے خطر

سنا مکی عمدہ چھ تولہ لیکر ڈنڈیاں سب نکالڈالیں تین تولہ باقی رہیگا وہ خوب باریک کرکے ایک پیالہ دودھ اور مصری دو چھٹانک روغن زرد گائے کا ایک چھٹانک ملا کر شیر گرم کرکے پئیں اور اوپر سے پانی بھر دیتے رہیں

گولیاں دافع [illegible] و دردسر دافع برص جذام گلو بچی ایک چھٹانک شہد دو چھٹانک ملا کر کھایا کریں دافع ضیق النفس و جولا و دافع برص جذام فساد خون

## کشتہ چاندی

شنگرف تولہ کو گنوار گندل کے غلافے میں سحق کرکے چاندی کے تولہ پتر پر لیپ کرے
پھر گدڑ تمبا کو دو چھٹانک کے نگدے میں دیکر اوپر کپڑا آدھ سیر لپیٹ
اوپر سے کپڑ مٹی کرکے آٹھ سیر کی آگ دے کشتہ ہوگا

## بچھو کے کاٹے کا نسخہ

سنکھیا سفید رتی دو رتی پانی میں پیس کر ڈنگ والی جگہ پر لگا
یا جیولوٹا کی گری کو پانی میں سحق کرکے اوپر لیپ کریں فوراً درد

چنیوٹ میں خواجہ نوازش علی حکیم

یہ نسخہ تیار کرتا تھا کہ ایک بوتل میں ڈیڑھ چھٹانک تیل دھنیہ
ڈالکر اسمیں دو چار موٹے زندہ بچھو پکڑ کر بوتل میں ڈالدیا کرتا
اور بوتل کا منہہ بند کرکے دس بارہ روز دھوپ میں بوتل کو
رکھتا تھا۔ بچھو بھی گل کر تیل ہوکر تیل کے ساتھ مل جاتے
کئی لوگ بچھو کے کاٹے والے روتے پیٹتے آیا کرتے تھے وہ
وہی تیل بوتل میں سے ڈنگ پر لگا دیا کرتا تھا فوراً آرام
آجاتا تھا۔

